علم الادویہ

# سنگ جراح

نامے سنگ جراحت، حجر الجراحت، حجر الزخم، سنگ زخم، شکر رنگ، حجر الزراری، حجر الدم، حجر لبنی، سنگ جراح، دودھیا پتھر، سنگ کاؤ، دنتی ودرتیہ ناموں سے موسوم کرتے ہیں۔ قابض، حابس خون، قاطع حیض، مفتت، دافع قروح معدہ ہے۔ خارجاً بھی جراحات اور نزف الدم کے لئے مستعمل ہے۔

اس کا کشتہ تمام امراض بلغمیہ نزلیہ میں مفید ہے خصوصاً کھانسی، ضیق النفس، سل، دق اور اقسام حمیات میں بے حد مفید ہے۔ جریان کے نزف الدم اور نفث الدم کے لئے اکسیر ہے۔ جگر، معدہ اور آلات تناسل کی بیماریوں میں مستعمل ہے۔ سوزاک، جریان و سیلان کو دفع کرتا ہے۔ مقوی باہ، ممسک، مولد منی اور مغلظ منی ہے اور تمام دموی امراض کے دور کرنے میں لاثانی ہے۔

نوٹ:۔ مجربات کے کشتے اپنی خاص تاثیروں کے علاوہ اس بوٹی یا دوا کی تاثیر کو بخوبی ظاہر کرتے ہیں۔ جس میں وہ کشتہ بنائے جائیں۔ مثلاً سنگ جراحت بالخصوصیت حابس خون و مندمل جراحات ہے۔ لیکن جو ترکیبوں سے دافع زہر بانے خاص ہوئیں۔ مثلاً حنظل میں کشتہ شدہ ممسک، شیر خر کا کشتہ دافع تپ دق، گلو یا عقل میں کشتہ شدہ دافع اقسام تپ، پھٹکری میں کشتہ شدہ دافع ناسور ہے۔ اسی طرح ایک ماہر فن کشتہ کی ترکیب کو دیکھ کر بآسانی بتا سکتا ہے کہ یہ کن امراض میں مفید ہے۔

## کشتہ جات

**۱۔ کشتہ سنگ جراحت:۔** سنگ جراحت ایک تولہ کو ایک روز چار تولہ خرفہ کے شیرہ میں کھرل کریں۔ دوسرے روز چار تولہ بارتنگ کے شیرہ میں تیسرے روز چار تولہ بانسہ کے شیرہ میں کھرل کر کے شیرہ مازو، مائیں، دانہ الائچی برابر ۶ ماشہ اضافہ کر کے ایک روز خشک کھرل کریں اور رکھ لیں۔

**فوائد:۔** سل، کھانسی، نفث الدم، جریان خون، اسہال خونی کے لئے دو ماشہ سے ساڑھے تین ماشہ تک شیرہ بارتنگ، خرفہ، خشخاش، خیارین کے ساتھ ایک ہفتہ تک اور مسلول کو گدھی کے دودھ کے ساتھ چالیس یوم کھلائیں۔

**۲۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح دو تین ایک تولہ کو شیرہ حنظل میں جس کا دودھ سرخ بانسہ ہو تین روز غرق رکھ کر اسی برتن میں گل حکمت کر کے آگ دیں۔ شگفتہ ہوگا۔

**فوائد:۔** امراض بلغمیہ دمویہ، تپ ہائے مرکبہ، مزمنہ کھانسی، سل و نفث الدم، جریان خون جس عضو سے ہو۔ سوزاک، جریان و سیلان رطوبات کی انواع اسہالات کے لئے مجرب اور تریاق الدم ہے۔ نیز مقوی باہ و ممسک، دافع سرعت انزال ہے۔ خوراک ایک رتی سے ۲ رتی تک مسکہ یا بتاشہ میں کھا کر شیرہ برگ بانسہ پئیں۔

**۳۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ڈیڑھ تولہ کو مٹی کے برتن میں آگ پر رکھ کر شیرہ مدار ۲ تولہ بطریق چوبہ جذب کرائیں پھر ۲ تولہ بڑ کے دودھ کا چوبہ دیں۔ بعد ازاں تب پانچ تولہ لعاب ... سنگ جراح کو اس میں ملفوف کریں اور کوزہ میں اس کے نیچے اوپر سوا تولہ پھٹکری سرخ رکھ کر گل حکمت کریں اور خشک ہونے کے بعد تین سیر اوپلوں میں آگ دیں۔ شگفتہ ہوگا۔ خوراک ایک رتی مسکہ یا بتاشہ میں۔

**فوائد:۔** ہر قسم کے جریان خون کو بند کرتا ہے۔ سوزاک مزمنہ یا بواسیر میں کمال مفید ہے۔ سانپ کاٹے ہوئے کے لئے خاص الخاص دوا ہے اور خیال خوش عامل کامل کے اسرار خفیہ میں سے ہے۔

**۴۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ایک تولہ دس تولہ بھنگ کے نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں

کشتہ ہوگا۔

فوائد:۔ بواسیر خونی کے لئے اس کے ہمراہ زن مصری ملا کر بقدر تین ماشہ دودھ گائے کے ساتھ دیں۔ خون فوراً بند ہو جائیگا۔ سوزاک کے لئے دو ماشہ پیر ونہ خشک ملا کر سفوف کریں اور بقدر ۳ ماشہ ڈیڑھ پاؤ دودھ کی لسی کے ساتھ بند کھایا کریں۔ مجرب ہے۔

**۵۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ۲ تولہ کو نقلہ سنگ گاؤ کے ہمراہ کوزہ میں بند کر کے گیلے ۵ سیر گوہلوں کے درمیان آگ دیں۔ خوراک ۱ تا ۲ ہمراہ شیر گاؤ تازہ۔

فوائد:۔ مقوی باہ اور دافع جریان ہے۔

**۶۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح پانچ تولہ کو دس تولہ گلو تازہ اور دس تولہ افتیموں تازہ کے نغدہ میں رکھکر دو بڑے اوپلوں میں آگ دیں۔ خوراک ایک رتی ۳ دفعہ دن میں ہمراہ ادویہ مناسب۔

فوائد:۔ ہر قسم کے بخار کے لئے مفید و مستعمل ہے۔

**۷۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ایک تولہ کو شیرہ گھیکوار مرفقہ میں تین روز متواتر کھرل کر کے قرص بنائیں اور کوزہ گلی میں بند کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ شگفتہ نکلے گا۔

فوائد:۔ ہر قسم کے نئے اور پرانے زخم شانا اور سوزاک کے لئے کشتہ مذکور۔ طباشیر سفید، الائچی خورد و کلاں ہر ایک ۶ ماشہ، مصری سفید اڑھائی تولہ باریک پیس کر سفوف بنائیں اور چودہ حصے کر لیں۔ ایک حصہ روزانہ دودھ کی لسی کے ساتھ کھائیں۔

**۸۔ کشتہ سنگ جراح:۔** پوست درخت پیپل آدھ پاؤ باریک کوٹ کر نصف ایک کپڑے پر بچھائیں۔ اس پر ایک تولہ چونہ قلعی، پھر ایک تولہ سجی کوفتہ، پھر ایک تولہ شورہ قلمی بچھا کر ۲ تولہ سنگجراح رکھ دیں۔ سنگجراح کے اوپر پھر ایک تولہ شورہ، ایک تولہ سجی اور ایک تولہ چونہ اور نصف پوست پیپل کا سفوف بتدریج رکھکر کپڑے کو لپیٹیں اور اس پر بقدر ایک سیر ۲ انگلی گل الطفوف (?) کر کے گوشہ میں آگ دیں۔ شگفتہ ہو گا۔

فوائد:۔ سوزاک جدید و قدیم، زخم مثانہ ... کے لئے مفید ہے۔ خوراک ۲ رتی۔

**۹۔ کشتہ سنگ جراح:۔** آب مولی تازہ تین پاؤ نکال کر اس میں ایک چھٹانک سنگجراح ڈال دیں اور [illegible] روز پڑا رہنے دیں۔ پھر نکال کر آدھ سیر دن دہیڑی (?) کے نغدہ میں رکھکر اس پر کپڑا لپیٹیں، پھر نہایت مضبوطی سے ہانڈی میں بند کر کے ایک برتن میں گل حکمت کر کے تین سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

فوائد:۔ جریان خون، سوزاک اور تپوں وغیرہ کے دفع کرنے کے علاوہ امساک کے لئے مخصوص ہے۔ ۲ رتی سے ۱ ماشہ تک بوقت عصر بتاشہ میں کھائیں اور لطف اٹھائیں۔

**۱۰۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ۳ تولہ تین روز گدھی کے دودھ میں تر رکھکر اس برتن میں گل حکمت کر کے آٹھ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر ایک تولہ طباشیر کے ہمراہ گدھی کے دودھ میں کھرل کر کے قرص بنائیں اور بدستور آگ دیں۔ پھر ۲ ماشہ کافور کے ساتھ کھرل کر کے رکھ دیں۔

فوائد:۔ تپ دق کے لئے بالخصوص مفید اور مجرب ہے۔ بقدر ایک ماشہ صبح و شام شربت بنفشہ سے کھائیں۔

**۱۱۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح ۲ تولہ کو تین یوم روغن کنجد میں تر رکھیں۔ پھر نکال کر سات صد برگ پیپل میں لپیٹ کر ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ شگفتہ ہوگا۔ چہارم حصہ دانہ الائچی کے ساتھ پیس کر رکھ دیں۔

فوائد:۔ سلسل البول، حیض اور بواسیر خونی کے لئے مجرب ہے۔ بقدر نصف رتی علی الصباح کھایا کریں۔ نیز اقسام تپہائے مزمنہ، جریان، سیلان، سوزاک کے لئے مفید ہے ایک رتی سے چار رتی تک مسکہ یا بتاشہ میں کھائیں۔ تپوں کے لئے ست گلو اور طباشیر کے ساتھ استعمال کریں۔

**۱۲۔ کشتہ سنگ جراح:۔** سنگ جراح و رقیہ پھٹکری سفید ہر ایک ایک چھٹانک تین پاؤ آب گھیکوار کے ہمراہ کوزہ گلی میں ڈالکر آگ پر رکھیں۔ تاکہ پانی خشک ہو جائے پھر اسے گل حکمت کر کے بہت آگ دیں۔ شگفتہ ہوگا۔

فوائد:۔ ہبنا صور کے لئے مجربات خفیہ سے ہے بقدر ایک

چکنی مٹی میں کھایا کریں۔ غذا زود ہضم گوشت بز اور روغن بز کا زیادہ استعمال کریں۔ دودھ لسی وغیرہ سے پرہیز رکھیں ؛

سوزاک جدید قدیم اور جریان خون و بواسیر خونی کے لئے بھی معمول ہے ؛

**۱۳۔ کشتہ سنگ جراحت :۔** سنگ یک دام پانچ عدد یملی کے رس کے ساتھ کھرل کر کے غبار کی طرح بنا لیں۔ پھر تین دام شب یمانی کوٹ کر توے پر ڈالیں اور نرم آنچ دیں۔ جب پھٹکری میں جوش ظاہر ہو۔ سنگجراحت کو اس پر ڈال دیں۔ چند جوش دلانے کے بعد سر پوش ڈال دیں۔ تاکہ خشک ہو۔ پھر باریک پیس لیں ؛

فوائد :۔ قروح و جروح اور ناصور کے لئے بے حد مجرب ہے۔ خوراک ایک ماشہ تک ؛

**۱۴۔ کشتہ سنگ جراحت :۔** سنگجراحت مدقوق ہڑتال گاؤدنتی ہر ایک دس تولہ لیکر کھرل کریں۔ اور شیرہ عشبل جس کا دودھ نیلا یا سرخ ہو۔ پانچ سیر لیکر کھرل کے ذریعہ جذب کرائیں پھر قرص بنا کر بوتی مذکور رکھ کر دو سیر نغدہ میں گلحکمت کر کے ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیس لیں ؛

فوائد :۔ مقوی اعضائے رئیسہ و شریفہ ہے۔ ہر قسم کے خون کو جس جگہ سے جاری ہو بند کرتا ہے۔ تمام قسم کے زخموں کو مندمل کرتا ہے۔ سوزاک اور سل وغیرہ میں مفید ہے۔ اکثر بخاروں میں نافع ہے۔ خوراک ایک رتی سے دو رتی تک ہمراہ جھتہ مناسبہ اگر کسی وجہ سے ہمدتہ نہ مل سکے۔ تو بالخصوص خونی امراض میں چار پانچ تولہ برگ بانسہ کو جوش دے کر صاف کریں۔ اور تھوڑے مصری ملا کر کشتہ کو کھا کر وہ مطبوخ پی لیں۔ سیلان رطوبات کو دفع کرتا ہے ؛

**۱۵۔ کشتہ سنگ جراحت :۔** سنگجراحت کو ہموزن بوٹی برہمنڈی سبز کے نغدہ میں ملفوف کر کے اس کے نیچے اوپر بلدی اور تخم تمبری جو کوب کر کے جو ہر ایک سنگ جراحت کے ہموزن ہو گل میں رکھ کر گلحکمت آگ دیں ؛

فوائد :۔ تپ مزمنہ مختلفہ ضیق النفس اور کھانسی کے لئے مجرب ہے۔ تپ دق اور سل کے لئے اس کے ہموزن کا فور طباشیر الائچی سبز ست گلو ملا کر گدھی یا بکری کے دودھ کے ساتھ پچاس روز تک استعمال کریں۔ باقی امراض کیلئے ایک عدد حافظ سمرقندی کے ساتھ کھائیں۔ خوراک یک رتی ؛

**۱۶۔ کشتہ سنگ جراحت :۔** سنگجراحت کو پیالہ میں رکھ کر لعاب گھیکوار سے پُر کریں اور سر پوش دیکر اوپلوں کی آگ میں کشتہ کریں۔ خوراک ۲ رتی ؛

فوائد :۔ یہ کشتہ بہ ترکیب ذیل تپ دق کے لئے مجرب اسرار صدری سے ہے۔ چار قسم کی مٹی یعنی کمہاروں والی خشک گاچنی مٹی گل ارمنی ہموزن گوندھ کر ایک پچاس ساٹھ پیالے بنوا لیں اور ان کو انگاروں کی آگ پر نیم پختہ کریں۔ ایک پیالہ میں ایک چھٹانک گدھی کا دودھ ڈال کر اس پر دوسرا پیالہ معکوس بطور سر پوش کے انگاروں پر رکھیں۔ تاکہ اسے ایک جوش آ جائے سرد ہونے پر دو رتی کشتہ مذکور ملا کر پلا دیں۔ اسی طرح ہر روز دودھ کی مقدار بتدریج بڑھاتے جائیں۔ ہر دفعہ پیالہ نیا استعمال کریں اور مستعمل کو دور کریں۔ اکسیر الاثر اور مجرب ہے ؛

**۱۷۔ کشتہ سنگ جراحت :۔** ایک چھٹانک سنگجراحت کو آدھ پاؤ لوبان کوڑیہ کے درمیان کوزہ گلی میں گلحکمت کر کے دو سیر اوپلے دشتی کی آگ دیں۔ جب شعلہ ہر طرف ہو۔ برتن کو اس میں رکھ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ شگفتہ ہو گا ؛ فوائد :۔ تپ دق اور سل کے لئے مجرب ہے۔ بقدر ایک رتی ہمراہ شربت بانسہ وغیرہ استعمال کریں ؛

# انار

(۴)

## روغن انار

پوست انار، گل انار، چھال انار، برگ انار، جڑ انار حسب ضرورت سایہ میں خشک کریں۔ بوقت ضرورت ہر ایک جز ۵ تولے کر دار وگچہ میں ۲ سیر پانی کے ہمراہ اس قدر پکائیں کہ ایک پاؤ پانی رہ جائے۔ صاف کرکے تیل سرسوں نیم پاؤ ملا کر پھر جوش دیں۔ تاکہ خشک ہوکر صرف تیل رہ جائے۔ اسے صاف کرکے رکھ دیں۔

فوائد:۔ پستانوں کے ڈھیلے ہونے کے لئے دن میں دو تین بار نیم گرم چھاتیوں پر طلاء کرنے کے بعد کس کر باندھ دیں۔ چند یوم میں ڈھیلاپن دور ہوکر اصلی حالت پر آجائیں گی۔

دیگر:۔ پوست انار دس تولہ پانچ چھٹانک پانی میں پکائیں جب دس تولہ پانی رہ جائے۔ اس کو چھان کر پانچ تولہ روغن کنجد کے ساتھ جوش دیں۔ تاکہ روغن رہ جائے۔ اسے صاف کرلیں۔

فوائد:۔ لٹکے ہوئے پستانوں پر رات کو مالش کرکے باندھ دیں درست ہوجائیں گے

دیگر:۔ انار شیریں کا آدھا پیٹ خالی کرکے اس کی بجائے اس میں روغن گل بھر دیں اور گل حکمت کرکے نرم آگ پر رکھیں جب اس میں جوش آجائے۔ روغن صاف کرلیں۔

فوائد:۔ یہ روغن کان میں ڈالنے سے درد گوش کو آرام ہوتا ہے۔ اگر ناک کے اندر کی پھنسیوں پر لگایا جائے تو وہ اچھی ہوجاتی ہیں۔

دیگر:۔ پوست انار ترش، خراطین زندہ، جونک زندہ ہر ایک ... سفیدا ۱ تولہ، روغن کنجد آٹھ تولہ۔ روغن کو آگ پر گرم کریں پہلے اس میں پوست انار ڈالیں۔ پھر خراطین اور جونک اس کے پیچھے داخل کریں۔ جب سب ادویہ جل جائیں۔ ادویہ کو تیل سے الگ کرکے رکھ دیں۔

فوائد:۔ عورت کے ڈھلکے ہوئے پستانوں کے واسطے یہ تیل ... وقت چھاتیوں پر مل کر باندھ دیں۔ تین ہفتے کے استعمال سے پستان مثل باکرہ ہوجائیں گے۔

## سفوف انار

پوست انار شیریں ۲ تولہ، فلفل دراز، خورد، زنجبیل ہر ایک ۱ تولہ، جوکھار ۶ ماشہ۔ سب ادویہ کو یکجا پارچہ بیز کریں۔ اور قند سیاہ ۵ تولہ کے ہمراہ ملا کر گوندھیں تاکہ یکجان ہوجائیں۔

فوائد:۔ کھانسی کے لئے اکسیر ہے۔ رات کو ۳ ماشہ دوا نصف چھٹانک گرم پانی میں حل کرکے نوش کریں۔ تین چار دفعہ میں آرام ہوگا۔

دیگر:۔ اناردانہ ۱ تولہ، شاکی ۱ تولہ، بادیان، زنجبیل، پوست بلیلہ، خمیرہ، نمک سیاہ ہر ایک ۶ ماشہ ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنائیں۔

فوائد:۔ درد معدہ، قبض اور ریاح کو مفید ہے۔ خوراک ۶ ماشہ یومیہ۔

دیگر:۔ انار دانہ ترش جدید ۱۶ حصہ، زنجبیل، زیرہ سفید ہر ایک دو حصہ، تربد، مرزنجوش، زیرہ سیاہ، اسارون، ساق ہندی، پوست بلیلہ زرد، پوست بلیلہ ہر ایک ایک حصہ، نمک سنگ ڈھائی حصہ۔ ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنائیں۔

فوائد:۔ اشتہا پیدا کرتا ہے۔ معدہ اور امعاء کے قوائے اربعہ جاذبہ، ماسکہ، ہاضمہ، دافعہ کو طاقت دیتا ہے۔ مشتہی ہاضم ہے۔ جو قوت کمزور ہو۔ اس کو طاقتور بناتا ہے۔ اگر قبض کی ضرورت ہو تو ادویہ کو ایک بار پیس کریں۔ اگر قبض کشائی مطلوب ہو تو موٹا رکھیں اور چھلنی میں چھان لیں۔ خوراک ۳ ماشہ سے ۱۰ ماشہ تک۔ اگر بھوک نہ لگتی ہو تو قبل غذا کھائیں اگر کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو بعد غذا۔ رغبت کریں صبح یا شام ایک وقت یا دونوں وقت استعمال کریں مجرب ہے۔

دیگر:۔ پوست انار شیریں، پوست انار ترش، مازو سبز ہر ایک ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔

فوائد:۔ آتشک اور دیگر اخلاط سوختہ کو نکالنے کے واسطے

مجرب و معمول ہے۔ بقدر ۶ ماشہ ٹھنڈے پانی کے ساتھ کھائیں۔ مسہل لعصر ہے۔

دیگر:۔ انار دانہ ترش ۲ تولہ، زیرہ کرمانی ۳ ماشہ پیس کر ہمراہ مویز سرخ ۲ تولہ کے کوٹ لیں۔

فوائد:۔ مقوی معدہ مانع قے ہے۔ خوراک ۶ ماشہ۔

دیگر:۔ انار دانہ بریان ۳ تولہ، کشنیز خشک ۱۵ تولہ، گلنار فارسی، سماق منقی ہر ایک ۳ تولہ، مائیں، خرنوب نبطی ہر ایک ۳ تولہ کوفتہ بیختہ سفوف بنائیں۔

فوائد:۔ ضعف معدہ و امعاء اور اسہال مراری کو نافع ہے۔ اس قسم کے اسہال تپہائے محرقہ کے بعد عارض ہوتے ہیں۔ خوراک ۶ ماشہ سے ۱۰ ماشہ تک ہمراہ آب بہی شیریں۔

دیگر:۔ انار دانہ ۳ تولہ، بہمن سرخ، فنجنکشت ۶ ماشہ، گلنار، تخم سداب، تخم شاہسفرم ہر ایک ۳ ماشہ کوفتہ بیختہ سفوف بنالیں۔ مجرب ہے۔

فوائد:۔ اسہال سوداوی کو نافع ہے۔ خوراک ۶ ماشہ صبح و شام استعمال کریں۔

دیگر:۔ انار دانہ بریان، نمک ۳ تولہ، آرد کنار، آرد بلوط، ہر ایک ۲ تولہ، کشنیز خشک بو دادہ، مقشر سماق بو دادہ منقی، گلنار فارسی، عود ہندی ہر ایک ۳ ماشہ، نشاستہ بو دادہ، مصطگی رومی ہر ایک ۶ ماشہ، صمغ عربی بو دادہ، طباشیر سفید، حب الآس، مازوئے سبز بو دادہ، اجوائن، دانہ الائچی خورد، زرنباد، گل ارمنی ہر ایک ۱۰ ماشہ کوفتہ بیختہ سفوف بنائیں۔

فوائد:۔ مقوی معدہ دافع اسہال ہے۔ خوراک ۶ ماشہ صبح و شام استعمال کریں۔

## سکنجبین رمانی

آب انار شیریں، آب انار ترش ہر ایک ایک پاؤ، سرکہ خالص ۶ تولہ، آب زرشک منقی ایک پاؤ، مصری دو سیر بدستور شربت تیار کریں اور حفاظت سے رکھیں۔

فوائد:۔ پیاس بجھاتا ہے۔ حمیات حادہ و محرقہ میں نافع ہے جگر اور معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ خوراک بقدر ۲ تولہ۔

دیگر:۔ آب انار ترش، آب انار شیریں، سرکہ انگوری، گلاب ہر ایک نصف سیر سب ادویہ کو آگ پر پکائیں جب گاڑھا ہو ایک سیر مصری سفید ڈالکر قوام دیں۔

فوائد:۔ تپ گرم، پیاس، معدہ اور جگر کے گرم امراض میں بہت مفید ہے۔ خوراک ۳ تولہ ہمراہ عرق کاسنی، عرق بید مشک ہر ایک ۵ تولہ کے استعمال کریں۔

## شربت انار

انار کے دانوں کو نچوڑ کر آدھ سیر پانی نکالیں اور اس میں ڈیڑھ سیر سپید کھانڈ شامل کر کے حسب دستور شربت بنائیں۔

فوائد:۔ مقوی دل اور دافع خفقان ہے۔ خوراک ۵ سے تولہ صبح و شام دیں۔

دیگر:۔ آب انار ترش، آب انار شیریں، آب سیب، آب لیموں، آب پودینہ سبز ہر ایک ایک پاؤ، کھانڈ مصفی ڈھائی سیر بدستور شربت بنائیں۔

فوائد:۔ ہاضم طعام ہے، اشتہا پیدا کرتا ہے۔ معدہ و جگر کی اکثر خرابیوں کو دور کرتا ہے۔ ہیضہ کے ایام میں بطور حفظ ماتقدم اس کا استعمال بہت مفید ہے۔ خوراک ۲ تولہ ہمراہ عرقیات مناسبہ۔

دیگر:۔ آب انار شیریں بیدانہ دو سیر، آب سیب شامی نصف سیر، مصری نصف سیر کے ساتھ بدستور شربت بنائیں۔

فوائد:۔ مقوی معدہ ہے، شوصہ اور کھانسی کے لئے مفید ہے۔ خوراک ۵ تولہ۔

دیگر:۔ آب انار ترش دو سیر دیگچہ میں ڈال کر پودینہ تازہ کی شاخیں، عود قماری خام، آملہ منقی ہر ایک ۶ ماشہ، پوست بیرون پستہ ۱ تولہ داخل کر کے جوش دیں۔ جب نصف باقی رہے صاف کر کے مصری سفید ایک سیر ملا کر قوام دیں۔ پھر آگ سے اتار کر مصطگی پیا ہوا ۶ ماشہ اضافہ کر کے خوب ملائیں اور چینی کے برتن میں رکھ دیں۔

فوائد:۔ قے کو بند کرتا ہے صفراء کی بیخکنی کرتا ہے دل اور معدہ کے گرم امراض میں مفید ہے۔ خوراک پانچ تولہ صبح اور شام استعمال کریں۔

## شربت انار مسہل

آب انار شیریں، آب انار ترش جنکو ہمراہ شحم نچوڑ لیا ہو ہر ایک ایک سیر، تربد سفید مدبر پانچ تولہ۔ تربد کو کپڑے کی کشادہ تھیلی میں باندھ کر آب انار کے ساتھ ملا کر جوش دیں۔ اور لخط بلخط اس کو نچوڑتے رہیں۔ تاکہ اس کا خیرہ نکل آئے۔ پھر تھیلی کو بخوبی نچوڑ کر پھینک دیں۔ اور اس میں مصری سفید ایک سیر داخل کر کے پکائیں اور جھاگ اتارتے رہیں۔ سقمونیا مشوی ڈیڑھ تولہ پیسکر کشادہ تھیلی میں پوٹلی باندھیں۔ زعفران ۳ ماشہ کو گلاب میں پیسکر دوسری تھیلی میں باندھیں اور دوا میں ملا کر جوش دیں۔ تھیلیوں کو بار بار نچوڑتے رہیں۔ تاکہ تھیلیاں خالی ہو جائیں اور شربت قوام پر آجائے۔ تھیلیاں نکال ڈالیں اور شربت کو سرد کر کے رکھدیں۔

فوائد:۔ یہ شربت طبیعت کو نرم رکھتا ہے صفراء کو نکالتا ہے۔ حمیات صفراوی اور امراض صفراوی میں جب کھانسی نہ ہو مفید ہے خوراک ۲ تولہ سے ۵ تولہ تک۔

## طلائے انار

انار ترش ایک عدد ظرف مسی بے قلعی میں سرکہ انگوری کے ساتھ پکائیں۔ تاکہ گل جائے۔ اس کو ہاون میں کوٹ لیں اور گندھک زرد، سوت پوست بلیلہ زرد، توتیا، سے کی مخیلی، مغز تخم خربزہ بو دادہ، مغز تخم خیارین بو دادہ، مغز تخم کدو بو دادہ، تخم پنواڑ، پوست کدو سوختہ، ہر ایک ۳ ماشہ باریک پیسکر ملائیں اور خوب کھرل کریں۔ پھر روغن گل حسب ضرورت اس قدر ملائیں کہ مرہم کی طرح ہو جائے۔

فوائد:۔ خارش خشک و تر کے واسطے بدن کو بخوبی صاف کر کے یہ طلاء لگائیں۔

## معجون انار

آب انار ترش، آب انار شیریں ہر ایک ایک سیر، آب بہی شیریں، آب بہی ترش ہر ایک نصف سیر، مصری سفید، شہد مصفی ہر ایک ایک سیر سب کو نرم آگ پر پکائیں اور جھاگ اتارتے جائیں۔ تاکہ قوام آجائے۔ پھر بسباسہ، جوزبوا، قرنفل، دارچینی ہر ایک ۳ ماشہ، سنبل الطیب مصطگی، طباشیر سفید ہر ایک ۵ ماشہ، عود ہندی غرقی تمام، پستہ بیرون پستہ، پوست ترنج، الائچی خورد، الائچی کلاں ہر ایک ۲ ماشہ باریک پیسکر ملائیں۔ اور بدستور معجون بنائیں۔

فوائد:۔ مقوی معدہ و جگر۔ ہاضم طعام اور مشتہی ہے۔ خوراک ایک تولہ تک۔

## معمول انار

انار ترش بمعہ پوست وشحم نچوڑ کر اس کا خیرہ نکالیں۔ اور اور قدرے شہد ملا کر پکائیں جب گاڑھا ہو چینی کے برتن میں محفوظ رکھیں۔

فوائد:۔ قروح خبیثہ، قرحہ چینی، گوشت زائد، زخم گوشش، درد گوش وغیرہ کے لئے بطور طلاء مفید ہے۔

## پوست و درخت انار کے ڈاکٹری مرکبات

انگریزی دواخانوں میں کدو دانہ کو ہلاک کرنے کے واسطے پوست درخت انار کا جوشاندہ مروج ہے لیکن یورپ کے دیگر ممالک میں اس کے جوہر تیار ہوتے ہیں اور اس مطلب کے واسطے استعمال کئے جاتے ہیں۔ چنانچہ اس جگہ دو قسم کے جوہروں کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## پیلوٹی ریٹین سلفیٹ

یہ ایک شربتی سیال ہوتا ہے یا اس کی قلمی ڈلیاں ہوتی ہیں۔ کدو دانہ کے اخراج کے لئے ۵ سے ۸ گرین خوراک میں دیتے ہیں چنانچہ اسے نہار منہ کھلا کر اس کے دو گھنٹہ بعد کمپونڈ ٹنکچر آف جیلپ کی ایک خوراک پلا دیتے ہیں اس سے کدو دانہ ہلاک ہو کر بذریعہ اسہال خارج ہوتے ہیں۔

## پیلی ٹی اے ریٹی ٹیناس

یہ بھورے رنگ کا سفوف ہوتا ہے۔ کدو دانوں کے واسطے نہار منہ ۸ گرین کی خوراک میں دیکر اس کے دو گھنٹہ بعد ایک اونس کسٹرائیل

چلا دینا چاہئے۔ اس سے کیڑے خارج ہو جاتے ہے اور پیٹ یا سر میں درد کی شکایت نہیں ہوتی !۔

# انار سے تیار ہونیوالے کشتہ جات

انار کے ذریعہ کئی قسم کشتہ جات تیار ہوتے ہیں بعض کا اس جگہ ذکر کیا جاتا ہے !۔

## کشتہ چاندی

ورق نقرہ ایک تولہ پختہ کھرل میں کابلی اناروں کے پانی سے کھرل کریں۔ تاکہ ایک پاؤ پانی صرف ہو۔ اس کا ٹکڑا سا بنا لیں اور دو پیالوں میں بند کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین بار عمل کریں۔ ہر بار ایک پاؤ پانی سے کھرل کر کے آگ دیں۔ نفیس کشتہ تیار ہوگا۔ شیشی میں محفوظ رکھیں !۔

فوائد :۔ مقوی قلب و معدہ و جگر اور مغلظ منی ہے۔ خوراک نصف رتی سے ایک رتی تک !۔

## کشتہ فولاد

برادہ فولاد ایک پاؤ، سیماب مصفیٰ ۲ ماشہ آب انار ترش سے کھرل کریں، اور دو تین سیر اوپلوں کے درمیان آگ دیں۔ اسی طرح ۲ مرتبہ عمل کریں۔ ہر مرتبہ ۲ ماشہ سیماب ملا کر آب انار ترش سے کھرل کر کے آگ دیں۔ سرخ رنگ کا کشتہ ہوگا !۔

فوائد :۔ یہ کشتہ مربی بدن اور مقوی جگر ہے۔ خوراک ایک رتی مکھن میں استعمال کریں۔ نیز یہ کشتہ معجون کایا پلٹ کا جزو ہے جو پیران ناتھ جوگی نے شاہجہان بادشاہ کو بتایا تھا جس کی ترکیب حسب ذیل ہے :۔

کشتہ فولاد بہ ترکیب بالا، بھکھر مول، تباشیر ہر ایک ڈیڑھ تولہ گندھک مصفیٰ، سیماب مصفیٰ، قرنفل ہر ایک ۲ ماشہ، پوست ہلیلہ زرد، پوست بلیلہ، آملہ ہر ایک ۲ تولہ، تخم نیوار، پوست چیتہ ہر ایک ۲ تولہ گل منڈی، ۲ تولہ تخم خربزہ، ۲ ملنگنی تازہ، بڑنگ، اجوائن، ترہی، جوز بوا، عاقر قرحا، سنڈ، سوکھ، اسگندھ ناگوری، سنبل الطیب، گوکھرو

تخم سنبھالو ہر ایک ۲ تولہ، فلفل گرد ۵ تولہ، موصلی سیاہ ۲ تولہ، قند سیاہ بکنسہ دو سیر ادویہ کو کوٹ چھان کر قند سیاہ ملا کر کھرل کریں تاکہ یکذات ہو جائیں۔ بیر کی ۵،۳ گولیاں بنائیں۔ ہر روز صبح ایک گولی کھائیں !۔

فوائد :۔ اسکے کھانے سے پہلے ماہ خون صاف ہوتا ہے دوسرے مہینے قوت ترقی کرنے لگتی ہے تیسرے مہینے کمزوری دور ہو جاتی ہے۔ چوتھے مہینے سستی اور کاہلی نہیں رہتی۔ پانچویں مہینے بال سیاہ ہونے لگتے ہیں۔ چھٹے مہینے قوت باہ ترقی کرتی ہے۔ ساتویں مہینے آنکھوں کی روشنی کامل ہو جاتی ہے۔ آٹھویں مہینے حافظہ ترقی کرتا ہے۔ نویں مہینے قوت بدن اور قوت بیان کامل ہوتی ہے۔ دسویں مہینے پسینہ کی بدبو دور ہوتی ہے۔ گیارہویں مہینے عقل میں جدت پیدا ہوتی ہے بارہویں مہینے رنگ و روپ اعلیٰ درجہ کا ہوتا ہے !۔

## کشتہ خبث الحدید

خبث الحدید ایک پاؤ چینی کے پیالہ میں رکھیں۔ اوپر انار ترش کا پانی ڈال دیں اور دھوپ میں رکھیں۔ جب پانی خشک ہو اور ڈال دیں۔ پندرہ روز کے بعد نکال کر قرص بنائیں اور دو پیالوں میں گلحکمت کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر اس کو تین روز آب ۔۔ سے کھرل کر کے پھر آگ دیں۔ اسی طرح سات مرتبہ کریں۔ عمدہ کشتہ ہوگا !۔

فوائد :۔ ضعف جگر، یرقان اور سوء القنیہ کیلئے ایک عجیب تحفہ ہے۔ خوراک ایک رتی مسکہ کے ساتھ استعمال کریں !۔

## کشتہ مرجان

شاخ مرجان ۲ تولہ، برگ انار پاؤ بھر۔ نیچے اوپر دیکر کوزہ گلی میں گلحکمت کریں اور ۱۵ سیر اوپلوں میں آگ دیں۔ جب سرد ہو پیس کر رکھیں !۔

فوائد :۔ اکثر امراض کیلئے مختلف بدرقات کیساتھ نہایت مفید اور نافع ہے اس کی خوراک ایک رتی ہے۔ جس مرض میں مناسب بدرقہ تجویز کر کے استعمال کر سکتے ہیں جس سے پورا فائدہ ہونیکی امید ہے چند بدرقات حسب ذیل ہیں۔ جریان اور کثرت احتلام کیواسطے ہمراہ مکھن، بخار اور دمہ، سعال کیلئے ہمراہ عرق سونف، یرقان کیلئے ہمراہ خیسا ندہ پھلی کیکر، ورم جگر کیلئے ہمراہ عرق کوڑ کاسنی، ضعف ہضم اور کمی اشتہا میں ہمراہ عرق اجوائن، ضعف قلب کیلئے ہمراہ شربت صندل، ضعف دماغ کیواسطے مکھن اور مغز بادام کی چٹنی کیساتھ ۴

۴۴ ومعذات الجنب، دردسر، درد عرق النساء کیلئے منتی میں ملکر کھلائیں اگر اس کو ایک ماشہ لیکر آنکھوں میں ڈالیں تو گرد کی لغو اور خارش چشم کے لئے اکسیر ہے !۔

# بلغمی بخار

(از حکیم حافظ جلیل احمد صاحب پرنسپل طبیہ کالج لاہور)

شیخ الرئیس رح:۔ یوں تو بلغمی بخار کی قسموں کا علاج باعتبار اوقات اور باعتبار اقسام بلغم الگ الگ ہے۔ لیکن زمانہ ابتداء میں تین باتوں میں تمام قسمیں مشترک ہیں ایک تو یہ کہ اعتدال کے ساتھ تلیین یا قے ضرور کرائی جائے۔ دوسرے یہ کہ ملطف، مقطع اور مدر (پیشاب آور) دوائیں لازمی طور پر استعمال کرائی جائیں۔ اور تیسرے یہ کہ اعتدال کے ساتھ تلطیف تدبیر کرائی جائے۔ یہاں تک کہ بعض اوقات ابتدائی تین دنوں میں صرف ماء الشعیر (آش جو) پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ بشرطیکہ مادہ کے رقیق یا قلیل ہونے کی وجہ سے زمانہ منتہی کے قریب ہونے کی توقع ہو اور اگر یقین کے ساتھ یہ معلوم ہو کہ زمانہ منتہی دیر میں آئے گا۔ تو اگرچہ بھوک اور بھوک کی حالت میں سونا اور ریاضت کرنا اگر ضعف نہ پیدا کریں تو اس مرض میں نہایت درجہ نافع ہیں۔ لیکن اس کے باوجود تلطیف تدبیر نہ کریں۔ بلکہ زمانہ ابتداء میں ساتویں دن تک تغلیظ تدبیر کی طرف میلان رکھیں (یہ حکم تو عام قانون تغذیہ کے ماتحت ہے) لیکن احتیاط کا تقاضہ یہی ہے کہ اس مرض میں زمانہ ابتداء میں تلطیف تدبیر ہی کریں۔ اس لئے کہ اگر بعد میں یہ ظاہر ہو کہ زمانہ منتہی بعید ہے تو اس جگہ یہ ممکن ہے کہ تلطیف تدبیر سے حاصل شدہ ضعف کا تغلیظ تدبیر سے تدارک کر کے زمانہ منتہی کے قریب پھر تدریجاً تلطیف تدبیر کی طرف رجوع کر دیا جائے۔ کیونکہ یہاں اتنا وقت مل جائے گا۔ البتہ امراض حادہ میں زمانہ منتہی کے قریب ہونے کی وجہ سے یہ صورت ممکن نہیں۔

اس بخار کے زمانہ ابتداء میں جو دوائیں استعمال کی جاتی ہیں ان میں سب سے موافق دوا گلقند ہے جو ساتویں دن استعمال کرائی جا سکتی ہے۔ سکنجبین بھی اس بخار کے لئے بہت نافع ہے۔

اگر مریض کو بہت زیادہ متلی کی شکایت ہو اور منہ کا ذائقہ بھی خراب ہو تو اسے قے کرا دینی چاہیے۔ اس کے لئے تخم ترب ۶ ماشہ سرد پانی کے ساتھ کھلائیں اور حسب دستور قے کرا دیں۔ قے اگرچہ معدہ کو کمزور کرتی ہے۔ لیکن اس بخار کے لئے بہت منفعت بخش ہے اور اس کو جڑ سے اکھاڑ پھینکتی ہے مگر یاد رکھیں کہ قے ساتویں دن سے پہلے نہ کرائی جائے ورنہ بدشواری قے کی وجہ سے معدہ میں ورم پیدا ہو جائے گا۔ اور اگر ساتویں دن کے بعد بھی مریض کو قے بآسانی نہ آئے تو اس وقت بھی بہ جبر لانے کی کوشش نہ کرنی چاہیے۔ البتہ اگر خود سے قے شروع ہو جائے۔ خصوصاً ابتداء میں تو اس کو روکنا نہ چاہیے۔

یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ دلک (مالش) بھی اس بخار کے لئے نفع مند معالجات میں سے ہے۔ چنانچہ بلغم جس قدر زیادہ لیسدار اور غلیظ ہوتا ہے۔ دلک اسی قدر زیادہ نافع ہوتا ہے۔

بعض اطباء کا قول ہے کہ کلونجی کے جالے سے جس کو روغن زیتون میں گھول دیا گیا ہو۔ مالش کرنا اس بخار کیلئے بہت ہی مفید ہے اور اگر کلونجی کے جالے کو روغن گل نیم گرم میں گھول کر ہاتھ پیروں کی انگلیوں کے پوروں پر مالش کی جائے تو خصوصیت کے ساتھ بہت ہی سود مند ہے۔ یہ ہماری بارہا کی مجرب تدبیر ہے۔

سفوف غاریقون ۳ ماشہ تنہا یا شہد میں ملا کر کھانا اس بخار کو لمبا ہونے سے روکتا ہے۔

تنقیح مادہ کے بعد تخم اوٹنگن بھی اس کے لئے بہت عجیب دوا ہے۔ سفوف کے طور پر استعمال کریں یا شہد میں ملا کر گرم پانی کے ساتھ کھانا نفع بخش ہے۔

اگر یہ بخار کہنہ ہو جائے تو نانخواہ (اجوائن دیسی) کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر کھانا نفع عظیم بخشتا ہے۔

بعض اوقات اس بخار میں سردی بہت دیر تک لگتی رہتی ہے۔ ایسی صورت میں ضرورت ہوتی ہے کہ مریض کے ہاتھ پاؤں کی مالش

کی جائے یہ کندھوں اور کنج ران سے شروع کرنی چاہئے جب ہاتھ پیروں میں گرمی پھیل جائے اور وہ گرم ہو جائیں تو دیکھیں کہ اگر اعضاء میں تکان کی سی کیفیت رونما ہو تو دلک صلب (سخت مالش) کرنے لگیں اور اگر سخونت (گرمی) کی ضرورت بہت زیادہ ہو تو کسی مناسب تیل کی مالش میں بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ جب تیل کی مالش سے عضو ضرورت کے مطابق گرم ہو جائے تو اس کو چھوڑ کر دوسرے عضو کی مالش شروع کردیں اور جب مالش سے فارغ ہو جائیں تو تیل کو پونچھ کر صاف کردیں اس غرض کے لئے بہترین تیل روغن زیتون شیریں ہے۔ جس میں قوت قابضہ نہ ہو۔

**لبقہ یا حمی بلغمیہ لازمیہ** (ہر وقت رہنے والا بلغمی بخار) کے لئے مندرجہ ذیل دوا بہت عمدہ اور مجرب ہے۔ صفت: گل سرخ ۶ حصہ، رب السوس، سنبل الطیب، شاہترہ ہر ایک چار حصہ، مصطگی، کہربائے شمعی ہر ایک تین حصہ، انیسون ۲ حصہ۔ سب کو کوٹ چھان کر رکھ لیں اور بقدر مناسب استعمال کرائیں۔

نانخواہ (اجوائن دیسی) بھی کہنہ بلغمی بخاروں کے لئے بہت ہی نفع بخش دوا ہے۔

**علامہ طبری صاحب فردوس الحکمت** رحمہ سرد اور مزمن بخاروں کے لئے مندرجہ ذیل دوا نافع ہے (صفت) صعتر فارسی، گل سرخ، زنجبیل ہر ایک ۴ ماشہ، کشنیز خشک ۳ ماشہ، پودینہ نہری ۱۰ تولہ، مویز منقیٰ ۲ تولہ سب کو ۳۳ تولہ ۹ ماشہ پانی میں پکائیں جب پانی اصرف رہ جائے تو مل کر صاف کرلیں اور اس میں سے ۱۱ تولہ نیم گرم مریض کو پلائیں انشاءاللہ مفید ثابت ہوگا۔

**صاحب کامل الصناعہ** حمیٰ مواظبہ (نوبہ سے آنے والا بلغمی بخار) لمبا اور دشواری کے ساتھ اچھا ہونے والا ہے خصوصاً اگر موسم خریف اور موسم سرما میں پیدا ہو اس لئے اس کا تدبر کے ساتھ علاج کرنا چاہئے۔

**صاحب غنی امنی** رحمہ اگر نانخواہ (اجوائن دیسی) کو شہد میں ملا کر کھایا جائے تو نوبہ سے آنے والے بلغمی بخار کیلئے عجیب نافع دوا ہے۔

**فاضل جالینوس** کہتا ہے کہ جس طرح چوتھیا بخار طحال کی کسی بیماری کے بغیر پیدا نہیں ہوتا اسی طرح نوبہ سے آنے والا بلغمی بخار معدہ کے کسی مرض کے بغیر لاحق نہیں ہوتا۔

**شیخ الرئیس**: مائل بحدت نسخے جن میں مغز حب قرطم، قنطوریون دقیق، تخم شبت، گل بابونہ، خار خسک اور اکلیل الملک ڈالے گئے ہوں، حمی لیفوریا (جس میں بیرون بدن سرد اور اندرون بدن گرم ہوتا ہے) اور حمی الغیالوس (جس میں بیرون بدن گرم اور اندرون بدن سرد ہوتا ہے) کیلئے نفع بخش ہیں۔

**علامہ الطائی**: حمی لیفوریا میں ماء العسل (آب شہد) اور آب ترب سے قے کرانا بہت عمدہ اور قابل اعتماد تدبیر ہے۔

**احقر مؤلف**: ہند و پاکستان میں بلغمی بخار تمام خلطی بخاروں کی بہ نسبت کثیر الوقوع ہے جس کا سبب میرے خیال میں معدہ کی کمزوری اور ہضم کے ناقص ہونے کی وجہ سے بلغم کی پیدائش کا عام ہونا ہے۔ اس کے بعد علی الترتیب صفراوی اور سوداوی بخاروں کے مریض دیکھنے میں آتے ہیں۔ دموی بخار اس برصغیر میں بہت ہی شاذ و نادر ہوتا ہے۔ میرے محترم استاد شفاء الملک حکیم عبدالحمید صاحب نور اللہ مرقدہ کا معمول تھا کہ بلغمی بخاروں کی ابتداء میں تلطیف تدبیر کرتے تھے جیسا کہ شیخ الرئیس نے لکھا ہے چنانچہ موصوف عموماً بلغمی بخار کے مریضوں کو دن میں ایک وقت فاقہ کراتے تھے اور دوسرے وقت صرف شوربا یا شوربا میں پھلکا بھگو کر کھانے کی ہدایت فرمایا کرتے تھے دوسرے

# سیلان الرحم

**کیفیت**: اس مرض میں اندام نہانی سے سفید زردی مائل رطوبت خارج ہوتی ہے جس میں کبھی بدبو بھی پائی جاتی ہے۔

**اسباب**: اخلاط اربعہ میں سے کسی خلط کا بگڑ جانا، خون کی کمی، عام کمزوری، چھوٹی عمر میں حاملہ ہونا، کثرت اسقاط اور پچکاری کی دواؤں کا استعمال، رحم کا ٹل جانا، ورم رحم، اندام نہانی کا ورم، حیض کا احتباس، رحم میں بواسیر، قرحہ، رسولی یا سرطان کی موجودگی، مرض سوزاک، آتشک، سل، وجع مفاصل (نقرس) یا امراض حادہ وغیرہ کا ہونا، جذبات نفسانی مثلاً غم و غصہ، حزن و ملال، خوف و ہراس وغیرہ اس کے اسباب ہیں۔ علاوہ ازیں قبض مزمن اور محنت و مشقت کی وجہ سے بھی سیلان پیدا ہو جاتا ہے۔

**اقسام**: اخراج رطوبت کے مقام کے لحاظ سے یہ مرض پانچ قسم کا ہو سکتا ہے۔

(۱) اندام نہانی کے بیرونی حصہ سے رطوبت خارج ہوتی ہو (اندام

نہانی کے اندرونی حصہ سے رطوبت کا اخراج ہوتا ہو (۳) گردن رحم سے رطوبت نکلتی ہو (۴) رحم کے اندرونی حصہ سے سیلان ہوتا ہو (۵) بالغرض سے رطوبت آتی ہو۔

**عام علامات :۔** عام طور پر اندام نہانی میں خارج ہوتی ہے اور اس سے سفید زردی مائل رطوبت خارج ہوتی ہے۔ کمر میں درد ہوتا ہے پیڑو میں بوجھ اور درد کی شکایت محسوس ہوتی ہے۔ بار بار پیشاب کی حاجت ہوتی ہے۔ طبیعت میں سستی اور کاہلی غالب رہتی ہے کسی کام کو دل نہیں چاہتا جسم کمزور ہوتا جاتا ہے۔ ایام ماہواری تکلیف سے آتے ہیں اس مرض کی موجودگی میں اکثر حمل قرار نہیں پاتا۔ کبھی ایام حمل میں بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔ اس صورت میں اندام نہانی کے اندر خارش بہت تکلیف دہ ہوتی ہے اور رطوبت بھی کثیر مقدار میں بہتی ہے۔ جب یہ مرض اخلاط اربعہ میں سے کسی خلط کے بگاڑ کے باعث ہو تو ہر ایک خلط کی مخصوص علامات اس خلط کے وجود پر دلالت کرتی ہیں جیسے دیگر امراض مذکورہ بالا اس کے موجب ہوں تو ان امراض کا تقدم اس بات پر شاہد ہوتا ہے۔

**علامات مخصوصہ :۔** بحسب اقسام پنجگانہ اس مرض کی علامات حسب ذیل ہوتی ہیں :۔

(۱) پہلی قسم کا مرض نوجوان عورتوں کو ہوتا ہے۔ چنانچہ اس قسم کی مریضہ عورتوں کے اندام نہانی کے بیرونی حصہ سے ایک لیسدار چکنی رطوبت خارج ہوتی رہتی ہے جس سے اندام نہانی کی لبیں آپس میں پیوستہ ہو کر چپک جاتی ہیں جب یہ رطوبت زیادہ مقدار خارج ہو تو ان کے بالائی حصہ میں جمع ہو کر جم جاتی ہے۔

(۲) دوسری قسم کی بیماری میں اکثر نئی دلہنیں مبتلا ہوتی ہیں۔ چنانچہ ان کے اندام نہانی میں خراش اور سوزش محسوس ہوتی ہے اور اس سے سفیدی مائل ترش رطوبت خارج ہوتی ہے۔ اگر یہ رطوبت بکثرت خارج ہو اور خراش زخم سے تبدیل ہو جائے تو اس جگہ سرطان کے پیدا ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ بوڑھی عورتوں میں پنیر کی طرح اگر رطوبت خارج ہو تو اس کے علاج کی ضرورت نہیں ہوتی کیونکہ اس عمر میں ایسی رطوبت کا اخراج ایک معمولی امر ہے۔ البتہ زردی مائل رطوبت قابل توجہ ہے۔

(۳) تیسری قسم میں اکثر ایسی عورتیں گرفتار ہوتی ہیں جو چند بچے جن چکی ہوں اس قسم کے مرض میں انڈے کی سفیدی کی مانند ایک شفاف لیسدار اور کھاری رطوبت اندام نہانی سے نکلتی ہے جس میں بھی خون یا پیپ کی آمیزش کے باعث سرخی یا زردی کی رنگت آجاتی ہے اس قسم کی بیماری اکثر سوزاک کی وجہ سے بھی لاحق ہو جاتی ہے۔

(۴) چوتھی قسم کا مرض عموماً باکرہ، نوجوان لڑکیوں، نئی دلہنوں یا ان عورتوں کو لاحق ہوتا ہے جن کا زمانہ حیض ختم ہونے والا ہو۔ اس مرض میں رحم سے خارج ہونے والی رطوبت انڈے کی سفیدی کی طرح ہوتی ہے مگر اس میں زیادہ لیس نہیں ہوتا۔ البتہ اگر مرض مزمن ہو گیا ہو تو اس کی رنگت میں گہری زردی آجاتی ہے۔

(۵) پانچویں قسم کا مرض قسم چہارم کے مشابہ ہوتا ہے لیکن اس کا تمیز کرنا ایک نہایت مشکل کام ہے۔

**علاج :۔** مریضہ کی عام صحت کو درست رکھنے کا خیال کریں۔ اور مقویات کا استعمال کرائیں۔ تازہ پھل اور عمدہ غذا کھلائیں کبھی کبھی جگر پر معجون کا استعمال کرائیں۔ اور مالٹ ایکسٹریکٹ اور کاڈلیور آئل استعمال کراتے رہا کریں۔ اندام نہانی کو صاف رکھیں محنت اور مشقت کے کام سے پرہیز کرائیں۔ اور اس بات کی احتیاط کریں کہ رطوبت کی تیزی اور خراش کی کیفیت سے اندام نہانی میں کوئی زخم نہ پڑ جائے۔ قابض ادویہ کے جوشاندہ یا محلول سے اندام نہانی کو دھوتے رہیں یا مندرجہ ذیل لوشنز میں سے کسی ایک کو تیار کر کے ایک یا دو بار روزانہ نہبل کو ڈوش کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | الیم | ۲۰ گرین | آب مصفٰے ایک پائنٹ |
| (۲) | زنک سلفوکاربالب | ۳۰ | ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| (۳) | سوڈیم بوریٹ | ۳۰ | ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| (۴) | پرمنگنیٹ آف پوٹاس | ۲ | ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |

اور تقویت کے لئے مریضہ کو فیلوسیرپ بقدر ایک ایک چمچہ چائے بعد غذا پلائیں یا صبح و شام کونین سلفیٹ ۳-۲ گرین ہمراہ شیر گاؤ کھلائیں۔

الرس کا نڈیل ریکوا ایک اونس سیلیرینا ۲ اونس ملا کر ایک چمچہ چائے ہمراہ شیر صبح و شام پلانا نہایت نافع ہے۔

اصل سبب کو معلوم کر کے اس کے ازالہ کی تدابیر پر عمل کریں۔ اگر کسی خلط کے غلبہ کے آثار نمایاں ہوں تو حسب دستور بعد نضج اس خلط کا تنقیہ کریں اور ادویہ ذیل میں سے کوئی دوا استعمال میں لائیں :۔

۱ ۔ مازو سبز، تخم حماض ہر ایک ہماشہ، جوز السرو، خبث الحدید مدبر ہر ایک ۳ ماشہ کوفتہ بیختہ سفوف بنائیں جفت بلوط، گلنار ہر ایک ۵ ماشہ پانی میں جوش دیکر صاف کریں اور کپڑا اس میں تر کر کے ادویہ سابقہ کا

سفوف اس پر چھڑک کر حمول کریں۔

(۲) پھٹکری سوختہ، مازو سوختہ ہر ایک ۳ ماشہ، کات سفید ۴ ماشہ صاف پانی دس چھٹانک میں جوش دیں کر اس پانی سے اندام نہانی کو دھوئیں۔

(۳) اقاقیا، گلنار، سک، مازو ہر ایک ۲ ماشہ، پھٹکری، سنبل الطیب ہر ایک ۱ ماشہ سب ادویہ کو باریک پیسیں۔ پھر ایک صاف اور ملائم کپڑے کو پانی سے تر کر کے اور دوا کے سفوف سے آلودہ کر کے اندام نہانی میں رکھیں۔

(۴) قشور کندر، عفص، بلوط، زیرہ سیاہ، مائیں، خاکستر چوب گز، سنبل الطیب ہم وزن پیس کر حمول کریں۔

(۵) سفوف دافع سیلان رطوبات مجرب (صنعت) تمالکھانہ بھنیہ، گجراتی، گل سپاری، گل پستہ، پوست بیرون پستہ، گل دھاوا ہر ایک ۳ ماشہ، ثعلب مصری، آرد مونگ بریاں، مغز تخم تمر ہندی ہر ایک ایک تولہ، مصطگی رومی ۳ ماشہ، مصری برابر ادویہ۔ سب ادویہ کو کوفتہ بیختہ کر کے سفوف بنائیں اور ۶ ماشہ صبح شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۲ تولہ دیں۔

(۶) معجون جو سیلان رطوبات زناں کے لئے مجرب ہے (صنعت) موچرس، سپاری، طباشیر، نشاستہ، گل مختوم، مازو سبز، گل سرخ، حب الآس، آملہ، پوست بیلہ، پوست بیلہ ہر ایک ۶ ماشہ، موصلی سیاہ، موصلی سفید ہر ایک ۱ تولہ، پوست انار ۹ ماشہ، سب ادویہ کا سفوف بنائیں۔ آب بہی، آب انار شیریں ہر ایک ۵ تولہ کو مصری یا شہد ہم وزن کے ساتھ جو ادویہ کے وزن سے سہ چند ہوں قوام دیکر ادویہ کا سفوف ملائیں اور معجون بنائیں اور ہر روز صبح و شام ایک ایک تولہ استعمال کریں۔

(۷) سفوف سیلان جو سیلان الرحم کے بند کرنے کیلئے معمول ہے (صنعت) بہیشا وند کنہ، چنیا گوند، مصطگی رومی، ثعلب مصری، الائچی خورد، گل پستہ، گل سپاری، تخم، طباشیر سفید، موصلی سفید، سنگھاڑے، لودھ پٹھانی ہر ایک ۳ ماشہ، شکر سفید برابر سفوف بنائیں۔ ایک تولہ صبح ایک تولہ شام استعمال میں لائیں۔

(۸) سپاری پاک جو خون اور رطوبات اندام نہانی کو بند کرنے کیلئے نافع ہے (صنعت) سپاری چکنی ایک پاؤ کو نیم کوفتہ پانچ سیر شیر گاؤ میں نرم آگ پر جوش دیں۔ تاکہ سپاریاں گل جائیں۔ اس میں شکر تری نصف سیر داخل کر کے قوام کریں۔ اور آگ سے اتار کر ادویہ ذیل کا باریک سفوف ملائیں۔ مائیں خورد، مائیں کلاں ہر ایک ۴ تولہ گل سپاری، گل دھاوا ہر ایک ۹ تولہ، چنیا گوند نیم پاؤ باریک پارچہ بیز کریں اور ادویہ بالقوام میں ملا کر معجون بنائیں۔ خوراک ۲۔۳ تولہ صبح و شام۔

(۹) سفوف مانع سیلان الرحم (صنعت) مصطگی رومی، چنیا گوند، گل دھاوا، عفص بلوط، گوند ڈھاک، مائیں خورد، مازو سبز، کندر، تج ہر ایک ایک تولہ، شکر سفید سب کے برابر کوفتہ بیختہ سفوف بنائیں اور ہر روز ایک ایک تولہ صبح شام ایک پاؤ دودھ کے ساتھ کھاتے رہیں۔

دیگر۔ گل نوفل، گل پستہ، موچرس، صمغ مولسری، گل دھاوا، مصطگی، دانہ الائچی کلاں، گل سرخ، گل سپاری، مساوی الوزن، نبات سفید سہ چند سفوف بنالیں۔ خوراک ۳ ماشہ ہمراہ عرق گلاب۔

حب مانع سیلان الرحم (صنعت) سہاگہ، نیم بریاں ۱ تولہ، مازو نیم سوختہ ۱ تولہ، مصطگی ۲ تولہ، مردار سنگ، نشاستہ ۳ ماشہ، عنبر ۲ ماشہ، سفوف کچلہ مدبر ۱ تولہ

# کثرت شہوت

کیفیت:۔ اس مرض میں مرد کو شہوت مباشرت اس قدر ہوتی ہے کہ وہ بغیر فعل مباشرت صبر نہیں کر سکتا اور ہر وقت اس کام میں مصروف رہنے کے لئے اس کا دل چاہتا ہے۔

اسباب:۔ اس مرض کے حسب ذیل اسباب ہیں:۔

(۱) بدن کا امتلاء اور منی وخون کی کثرت (۲) منی میں زیادہ تیزی اور دغدغہ کا ہونا (۳) مادہ منویہ کی کثرت اور آلات منی کی طاقت جس کی وجہ سے وہ مادہ منی کو تمام بدن سے شدت کے ساتھ جذب کر لیتے ہیں (۴) اعضائے منی کی قوت اور دماغ اور نظام عصبی کا کمزور ہونا (۵) اعضائے تناسل میں قرحہ۔ بثور یا خارش کا موجود ہونا (۶) زیریں حصہ بدن میں نفخ کا زیادہ پیدا ہونا۔

علامات:۔ ان اسباب کی علامات حسب ذیل ہیں:۔

(۱) بحالت امتلاء وکثرت خون بدن قوی۔ رنگت سرخ اور رگیں خون سے پر ہوں گی اور کثرت مباشرت سے کمزوری نہ ہوگی (۲) اگر منی کی کیفیت میں تیزی ہو تو منی کے خروج کے وقت

سوزش محسوس ہوگی۔ پیشاب میں جلن کرآئیگا۔ منی کا رنگ زرد ہوگا۔ مادہ اور طبیعت میں التہاب نمودار ہوگا۔ آلاتِ منی کی طاقت کی صورت میں باقی اعضاء کمزور ہونگے۔ منی بکثرت رنگت سفید اور قوام میں پتلی ہوگی اکثر احتلام کی شکایت رہتی ہوگی (۴) اگر اعضائے رئیسہ کمزور ہوں تو حواس کمتر ہوں گے۔ سر چکرائے گا ضعف اعصاب کے آثار ظاہر ہونگے بصارت میں نقص واقع ہوگا (۵) اعضائے تناسل میں قروح و زخم کی موجودگی کی علامت یہ ہے کہ مباشرت کرنے سے خراش زیادہ ہوگی انزال بہت جلد ہوجائے گا۔ بعد فراغ درد محسوس ہوگا پیشاب میں زخموں کے چھلکے اور پیپ خارج ہوں گے (۶) ریاح انگیز اور نفاخ غذاؤں کے زیادہ استعمال سے جب خواہش جماع زیادہ ہو تو یہ نفخ کے پیدا ہونے کی علامت ہے۔

**علاج:**۔ غیر محرک سادہ غذاؤں کا استعمال کریں پیٹ صاف رکھوائیں۔ روزانہ غسل کرائیں اور مریض کو کسی فکر میں مبتلا کر دیں اصل سبب مرض کی تشخیص کرکے اس کے رفع کرنے کی کوشش کریں۔

**چنانچہ:**۔

امتلاء اور کثرتِ خون کی صورت میں جب کہ طبیعت میں کمزوری کے آثار نہ پائے جائیں تو کوئی علاج نہ کریں۔ خود بخود طبیعت کی اصلاح ہو جائیگی۔ ہاں اگر اس سے ضعف پیدا ہونے کا اندیشہ ہو تو فصد و اسہال کرائیں۔ غذا انقصوا کی مقدار میں کھائیں۔ ترشیوں کا زیادہ استعمال کریں۔ عناب۔ عدس۔ غورہ۔ آنولہ کا پانی، انار ترش اور سرکہ پلائیں اور سرد ادویہ جو منی کی مقدار کو کم کریں استعمال کرائیں مثلاً تخم کاہو، اجوائن خراسانی، شہدانہ، کشنیز، بلوط، نیلوفر، تخم خرفہ، صندل، اسماق، گلنار، طباشیر، عدس مقشر، گل سرخ وغیرہ بطور خوردنی استعمال کریں۔ پشت، کمر، اور ادعیہ منی پر گل ارمنی، گلنار، طحلب کشنیز، برگ بید اور آب آس کا ضماد کریں۔ اور برگ نیلوفر، برگ بید برگ گل سرخ بستر پہ بچھائیں اور ان نسخوں میں سے کوئی نسخہ تیار کرکے استعمال کرائیں۔

(۱) بیخ سوسن ۶ ماشہ، تخم سداب ۱۰ ماشہ، گلنار ۱ تولہ سفوف بنائیں اور بقدر ۶ ماشہ آب ورق کے ہمراہ کھائیں۔

(۲) تخم کاہو ۳ تولہ، تخم سداب ۲ تولہ سفوف بنائیں اور ۶ ماشہ ہمراہ سکنجبین کھائیں۔

(۳) تخم سداب ۱ تولہ، گلنار ۲ تولہ، تخم سنبھالو ۱ تولہ سفوف بنائیں اور بقدر ایک تولہ صبح و شام کھاتے رہیں اوپر سے شربت نیلوفر ۲ تولہ پئیں۔

(۴) تخم شہدانہ، تخم سنبھالو ہر ایک ۳، ماشہ پیس کر آب سداب میں حل کرکے گرم پانی کے ساتھ کھائیں۔

**حدتِ منی** کی حالت میں سرد و تر دوائیں مثلاً کدو، خرفہ، کاہو وغیرہ استعمال کریں۔ بھنگ لسی پئیں۔ سرد پانی سے نہائیں اور اس میں غوطہ لگائیں۔ غذا سبزی ترکاری پر اکتفا کریں۔ گوشت، شراب، بیضہ وغیرہ سے پرہیز کریں۔ ترش دہی کا مقطر پانی پینا مفید اور یہ دوا بھی نافع ہیں:۔

(صفت) تخم کاہو، تخم خرفہ، کشنیز، گل سرخ، طباشیر، صندل سفید، گل نیلوفر، گل سنبھالو، تخم خشخاش، گلنار ہر ایک ۹ ماشہ، کافور ۱ ماشہ سفوف بنائیں اور ۶ ماشہ کھاتے رہیں۔

(۲) تخم سداب ۳ تولہ، تخم کاہو ۵ تولہ سفوف بنائیں اور بقدر ۶ ماشہ ہمراہ سکنجبین کھائیں۔

(۳) سکنجبین سادہ ۳ تولہ میں شیرہ تخم خرفہ ۵ تولہ ملا کر ہر روز پئیں۔

**رقت و کثرتِ منی** کی صورت میں گرم ادویہ جو مغلظ منی ہیں فائدہ دیتی ہیں۔ مثلاً شونیز، سداب، پودینہ، تخم سنبھالو، مرزنجوش وغیرہ۔ جوارش کمونی کا کھانا بہت نافع ہے۔ غذا میں تیتر، کلیجہ اور چکور کا کھانا مفید ہے۔ اس کے علاوہ سیلانِ منی کی ادویہ جو استرخائے آلات سے ہو نفع دیتی ہیں۔ ذیل میں چند نسخے دیئے جاتے ہیں:

(۱) کشتہ قلعی ۲ رتی جوارش مصطگی ۶ ماشہ میں ملا کر کھائیں۔ اوپر عرق گاؤزبان ۵ تولہ میں شربت انار شیریں ۲ تولہ ملا کر پلائیں۔

(۲) صمغ عربی، نشاستہ، لعاب صدی ہر ایک ۶ ماشہ، کتیرا، طباشیر، دار چینی، الائچی خورد ہر ایک ۴ ماشہ، مغز بادام مقشر ۳ تولہ، مغز نارجیل ۱ تولہ، مصطگی ۴ ماشہ، علک البطم ۳ ماشہ، مغز چلغوزہ ۱ تولہ، مصری سرخ چند معجون بنائیں خوراک ۱ تولہ۔

**ضعفِ دماغ اور نظام عصبی** کی صورت میں اعضائے منی طاقتور ہوتے ہیں اور وہ منی کو اعضائے کھینچ لیتے ہیں جس سے دماغ اور نظام عصبی کمزور ہوجاتے ہیں۔ اس کے علاج کے لئے مقوی اعصاب ادویہ کے ہمراہ خشک اور سوداوی جو قوتِ منی کی اصلاح کریں استعمال کرنے چاہئیں اس مقصد کے لئے ان نسخوں میں سے کوئی نسخہ تیار کرکے استعمال کرائیں۔

(۱) کشنیز خشک، اسطوخودوس، گل بنفشہ، گل سرخ ہر ایک ۴ ماشہ جوش دیکر مصری داخل کر کے پلائیں۔

(۲) اطریفل کشنیزی ۱ تولہ کھا کر اوپر سے شیرہ تخم خرپزہ، شیرہ تالمکھانہ ہر ایک ۳ ماشہ، شیرہ صندل ایک تولہ حل کر کے پلائیں۔

(۳) خمیرہ صندل ۱ تولہ، خمیرہ خشخاش ۶ ماشہ ملا کر کھلائیں اوپر سے لعاب بہدانہ ۶ ماشہ، عرق بادرنجبویہ ۳ تولہ، عرق گاؤزبان، عرق بید سادہ ہر ایک ۳ تولہ، عرق گلاب ۳ تولہ، شربت انار شیریں ۲ تولہ ملا کر پلائیں۔

قروح و بثور، خارش وغیرہ کی حالت میں اگر ضرورت ہو تو فصد کرائیں، صفراء کا مسہل دیں اور شیرہ تخم خرفہ، کاہو، خشخاش، لعاب اسپغول ہمراہ شربت بنفشہ استعمال کریں۔ مریض کو نہایت ٹھنڈے پانی میں بٹھائیں۔ مفید نسخہ جات حسب ذیل ہیں۔

(۱) شاہترہ، عناب، برگ حنا، سرپھوکہ ہر ایک ۱ تولہ نیم کوفتہ کر کے گلاب میں تر کریں۔ چار پہر کے بعد جوش دیکر صاف کریں اور پلائیں۔ مجرب ہے۔

(۲) گوگرد، سنگجراحت، بیضہ، تالمکھانہ، تخم خرفہ، کتیرا، صمغ، بلاس ہموزن لیکر سفوف بنائیں اور شکر تری ہموزن ملائیں بقدر ۶ ماشہ ہمراہ لسی۔

کثرت لغنج کی حالت میں اگر تبخیر کا سبب حرارت ہو تو سرد ادویہ خیلا شیرہ تخم خرفہ، شیرہ تخم کاہو، شیرہ تخم کاسنی ہمراہ ربوب بھی استعمال کریں۔ اگر حرارت کی کمی اور رطوبات کے غلبہ کی وجہ سے ہو تو خشک ادویہ جو ریاح کو تحلیل کرتے ہیں مثلاً سداب، شونیز، سنبھالو وغیرہ دیں۔ اگر کثرت سودا سے ہو تو فصد اور مسہل سودا سے اس کا تنقیہ کریں۔ ذیل کی ادویہ اس حالت میں نہایت مفید اور مجرب ہیں۔

(۱) یہ دوا ریاح کو دفع کرتی ہے۔ بنفشہ، شیرہ تخم سداب، شیرہ تخم سنبھالو ۱۰ ماشہ ہمراہ شکر سفید ۲ تولہ کے پلائیں۔ غذا زیرباج سادہ۔

(۲) کثرت سودا کی حالت میں ہر صبح شربت بادرنجبویہ ۳ تولہ پلائیں۔ غذاء نخود آب ہمراہ شیرہ تخم کسنہ دیں۔ جب خلط کا نضج ہو جائے تو مطبوخ افتیمون سے تنقیہ کریں۔ نسخہ یہ ہے۔ ہلیلہ سیاہ، ہلیلہ کابلی ہر ایک ۳ تولہ، شاہترہ، بسفائج ہر ایک ۱ تولہ، بیخ کرفس، بیخ بادیان ہر ایک ۶ تولہ جوش دیکر صاف کریں اور اس میں افتیمون ۱ تولہ جوش دیکر صاف کر کے ہمراہ ایارج سوا دو ماشہ کے ملا کر کھائیں۔

# رعشہ

رعشہ ایک عصبی مرض ہے۔ جس میں ہاتھ پاؤں اور سر بلا ارادہ حرکت کرتے رہتے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے گویا کہ مریض کانپ رہا ہے۔ یہ مرض اکثر بوڑھوں کو ہوتا ہے اور اس کا باعث عموماً مادہ بلغم اور غلبہ برودت ہوا کرتا ہے۔ بعض اوقات بچپن کی جنسی غلط کاریاں (جلق، اغلام وغیرہ) کثرت جماع، کثرت شراب نوشی وغیرہ مسکرات سے اعصاب میں کمزوری پیدا ہو کر بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔ گاہے ضعف ہضم، کمی خون، وجع المفاصل، نوجوان عورتوں میں فتور حیض وغیرہ بھی اس مرض کا باعث بنتے ہیں۔

طب جدید (ڈاکٹری) میں اس مرض کو بچپن کا ایک مرض قرار دیا جاتا ہے جو زیادہ تر عورتوں میں ہوتا ہے۔ استعداد موروثی کا بہت بڑا سبب ہے۔ مریض کی خاندانی تاریخ میں اکثر عصبی امراض کی موجودگی پائی جاتی ہے۔ بعض ڈاکٹروں نے اسے جراثیمی مرض مانا ہے اور گٹھیا کے جراثیم کو اس کا پیدائشی سبب قرار دیا ہے۔

اس مرض میں تشنج و اختلاج کی طرح سے حرکات ہوتی ہیں مگر رعشہ میں یہ حرکات بجائے خاص خاص عضلات میں محدود ہونے کے کم و بیش تمام اختیاری عضلات میں پائی جاتی ہیں۔ حتیٰ کہ چہرے، زبان اور تنفس کے نیز نگلنے والے عضلات اور حجاب حاجز اس میں مبتلا پائے جا سکتے ہیں۔ نیند کی حالت میں یہ حرکات زائل ہو جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ تشنج و اختلاج بالعموم اچانک عارض ہو کر جلد زائل بھی ہو جاتے ہیں مگر رعشہ میں ایسا نہیں ہوتا۔

خفیف قسم کے مرض میں مریض چلنے پھرنے میں قدرے لڑکھڑاتا اور پاؤں کو گھسیٹ کر چلتا ہے۔ کسی چیز کو اٹھاتے وقت اس کے ہاتھ کانپتے ہیں اور فوراً اس مقام تک نہیں پہنچ سکتے جہاں وہ چیز رکھی ہوئی ہوتی ہے۔ اگر مریض چمچے کو ہاتھ میں لیکر منہ کی طرف لے جاتا ہے تو چمچہ بجائے سیدھا منہ میں جانے کے ادھر ادھر ہو جاتا ہے۔ شدید قسم کے مریضوں میں جنونی علامات بھی پائی جاتی ہیں۔

اگر مرض بچوں میں ہو تو عموماً دو تین ماہ میں خود بخود زائل ہو جاتا ہے۔ مگر تقریباً ایک تہائی مریضوں میں قلبی عوارضات پیدا ہو کر باقی رہ جاتے ہیں۔ بیس فی صدی مریضوں میں اس کے بعد چھ سال کے اندر اندر صحیح المفا

# جوابات

۱۲۶۔ عوارضات جلق:- ہم نے کئی بار بہرہ جوابات میں لکھا ہے کہ اگر مجلوق اپنی عادات سے کچی تائب ہوجائے تو قدرت اس کی بہت کچھ مدد کرتی ہے اور وہ اپنی صحت و طاقت کو پھر پا لیتا ہے مگر اس عادت سے توبہ کرنا ہی اصل مسئلہ ہے نہ مریض توبہ کرتا ہے نہ اس کی حالت سدھرتی ہے۔

آپ اپنے مریض کو نیک صحبت میں رکھیں اور موجودہ عوارضات کیلئے یہ نسخہ استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ (صفت) عود غرقی ۵ ماشہ، پوست تخم ۵ ماشہ، تخم خرفہ ۳ ماشہ، قرنفل، مصطگی، بالچھڑ، دارچینی، الائچی خورد، الائچی کلاں، جوز بوا، تاج، مشک ہر ایک ۲ ماشہ، فلفل دراز، فلفل، کبابہ، سونٹھ، اسعد کوفی ہر ایک ۱ ماشہ، مشک خالص ½ ماشہ، شہد سرخند، خشک سفید ۳ چند مربہ سیب اپار، علی الرسم معجون بنائیں خوراک ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ (حکیم محمد حسین)

دیگر:- آپ یہ مفرح تیار کرکے مریض کو استعمال کرائیں (صفت) طباشیر، بہمن سفید، گل سرخ، کشتہ مرجان، کہربا ہر ایک ۱۰ ماشہ، مروارید ۱ ماشہ، صندل سفید ½ تولہ، کشنیز ½ تولہ، تخم خرفہ ¼ تولہ، ورق طلا ۱ ماشہ، ورق نقرہ ۲ ماشہ، پوست بیرون پستہ ۱ ماشہ، قند سفید ایک سیر، آب سیب ۲ تولہ علی الرسم معجون بنالیں۔ خوراک ۳ ماشہ۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:- آپ یہ معجون تیار کرکے مریض کو استعمال کرائیں۔ فائدہ ہوگا۔ بلیلہ، ہلیلہ، آملہ، گل گاؤزبان، گل سرخ، کشنیز خشک ہر ایک ۵ تولہ، قند سفید، چھٹانک، عرق گلاب پاؤ، معجون بنالیں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ (حکیم معز الدین)

دیگر:- ثعلب مصری، آرد سنگھاڑا، مغز چلغوزہ ہر ایک ۴ ماشہ، نبات سفید ۲ تولہ پانی میں پکا کر شیر گاؤ ۔ مار اضافہ کرکے آگ پر رکھئے جب غلیظ ہوجائے۔ اتار کر اسپغول ۵ ماشہ شامل کرکے کھلائے (حکیم عادل فریدی)

۱۲۷۔ عوارضات وقت بد:- عضو مخصوص پر جو دانے موجود ہیں۔ ان پر رسوت مصفی گلاب میں گھسکر لگائیں اور جواب نمبر ۱۲۶ پر عمل کریں (حکیم محمد حسین)

دیگر:- عضو کے دانوں پر سفیدہ کاشغری ۳ ماشہ اور مکھن ۲ تولہ ملاکر لگائیں اور جواب نمبر ۱۲۶ پر عمل کریں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:- مریض کو چالیس چالیس ۵ ماشہ انگور کھلا دیا کریں اور نسخہ معجون فلاسفہ ۵ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ دیا کریں۔ (حکیم معز الدین)

۱۲۸۔ حرارت کبد:- آپ مریضہ کو یہ سفوف صبح و شام دیا کریں (صفت) سعد کوفی، تخم کرفس، بادیان، افسنتین، اسارون، ریوند چینی ہر ایک ۲ ماشہ، زیرہ کرمانی ۳ ماشہ، سنبل الطیب ۱ ماشہ، عنبر اشہب ۴ رتی، سفوف بنالیں۔ خوراک ۱ ماشہ بعد غذا دیں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:- مریضہ کو ضعف جگر و ضعف معدہ ہے آپ یہ دوا دیں (صفت) دارچینی ۵ ماشہ، فلفل سیاہ ۲ ماشہ، آملہ سادہ ۱ تولہ، فلفل ۱ تولہ سفوف بنالیں خوراک ۲ رتی بعد غذا دیں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:- زنجبیل ۲ تولہ، نمک سیاہ ۱ تولہ سفوف بنالیں اور بقدر ۲-۲ رتی بعد غذا دیں۔ (حکیم معز الدین)

دیگر:- عصارہ افسنتین ۱۲ ماشہ، گل سرخ ۱۲ ماشہ، ریوند چینی، بادیان، تخم کرفس، اسارون، گل غافث، اذخر، حب بلسان، عود قاری، عود بلسان ہر ایک ۶ ماشہ سب دواؤں کو کوٹ چھان کر چھوٹے چھوٹے قرص بنا لیجئے۔ خوراک ۶ ماشہ ہمراہ ماء الاصول۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۲۹۔ کثرت احتلام:- مریض کی شادی کرادیں۔ نیز آب سیب و انگور دیا کریں۔ ٹیبلٹ وٹامنی نٹ VITAMINET بعد غذا صبح و شام کھلائیں۔ غذا سادہ اور جلد ہضم دیں۔ انڈہ گوشت اور مچھلی سے پرہیز کرائیں۔ (عبدالحمید چغتائی)

دیگر:- چرونجی، پوست بیخ خیار، بیخ بہمن، بیل پلاسول، فلفل دراز، گج پیپل ہموزن لیکر سفوف بنالیں اور بقدر ۱ ماشہ شہد میں ملا کر بعد غذا چٹا دیا کریں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:- زنجبیل، مرچ سیاہ، فلفل دراز، ہینگ بریاں، ورق، پوست بلیلہ زرد، نمک سیاہ ہموزن لیکر سفوف بنالیں اور بقدر ۱ ماشہ بعد غذا دیا کریں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:- انار دانہ ۴ تولہ، مصری ۳ تولہ، فلفل دراز، پیپلامول، اجموز سیاہ، مرچ، دھنیا، زیرہ سفید، سونٹھ ہر ایک ۳ تولہ، نمک سلیمانی ۲ تولہ، دارچینی، تیزپات، الائچی خورد، ناگ کیسر ہر ایک ۸ ماشہ چورن بنالیں خوراک ۳ ماشہ بعد غذا دیں۔ (حکیم معز الدین)

دیگر:- تقویت اعضائے رئیسہ کرنے والی دوا کا استعمال کیجئے۔

حرارت جگر میں تباشیر ہمراہ خمیرہ فرزند دیجیئے۔ تلیین کے لئے ہفتہ میں دوبار قرص تلیین چار عدد رات کو سوتے وقت پانی کے ساتھ دیجیئے (حکیم عادل فریدی)

**۱۳۰۔ عوارضات پائیوریا:۔** مریض کے معدہ و جگر کی اصلاح کریں اور پائیوریا کا علاج فرد ہی ہے۔ (صفت) مازو، فرنگی الائچی خورد، گلِ سرخ، عاقرقرحا، نمک خوردنی ہموزن لیکر سفوف بنالیں اور دانتوں پر ملیں۔ اور دارچینی، سندرونک، سعد کوفی، دانہ الائچی خورد، تباشیر، گلِ سرخ، سماق، کتھ، مصطگی، کپور کچری ہر ایک ۲ تولہ، انار دانہ ۳ تولہ، پودینہ ۳ تولہ، مصری آدھ سیر چورن بنالیں اور ۲ ماشہ صبح ۲ ماشہ شام بعد غذا دیں۔ (حکیم محمد حسین)

**دیگر:۔** نانخواہ، بادیان، زیرہ سفید، پوست بلیلہ، سند، پوست ہلیلہ، پوست آملہ، نمک سیاہ، نمک ہندی، جوا کھار ہر ایک ۴ ماشہ، فلفل سیاہ، زنجبیل، نمک لاہوری، دانہ الائچی خورد، فلفل دراز، سہاگہ بریان، نوشادر، ہر ایک ۲ ماشہ سفوف بنالیں۔ خوراک ۱ ماشہ بعد غذا اور یہی دوا بطور منجن استعمال کریں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

**دیگر:۔** مصطگی، مشک، دارچینی ہر ایک ۱ ماشہ، لونگ، افسنتین، عود، فلفل، دارفلفل، سنبل الطیب ہر ایک ۲ ماشہ سفوف بنالیں خوراک ۱ ماشہ ہمراہ عرق اذخر دیں اور نمک خوردنی ۲ تولہ، عاقرقرحا ۱ تولہ بطور منجن استعمال کریں۔ (حکیم معز الدین)

**دیگر:۔** قرص سرب، قرص قلعی ہر ایک ۲ عدد بہیدانہ لعاب ۷ ماشہ میں ملاکر کھایئے۔ (حکیم عادل فریدی)

**۱۳۱۔ عوارضات سوزاک:۔** صندل سفید، کباب چینی، بہمنہ، مساوی الوزن لیکر سفوف بنالیں۔ خوراک ۲ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔ مرچ مصالحہ اور گوشت مچھلی سے پرہیز کریں۔ (حکیم محمد حسین)

**دیگر:۔** مریض کو ان تمام تکالیف سمیت سوزاک کی وجہ سے یہ نسخہ مفید رہے گا۔ (صفت) خار خسک، کباب چینی، جوا کھار، مغز تخم خربوزہ، زیرہ سفید، صندل سفید، مغز تخم کدو، مغز تخم خیارین، مغز تخم تربوز، کبابہ، بادیان، قلمی شورہ ہر ایک ۱ تولہ، روغن صندل ۳ ماشہ سفوف بناکر ۶ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ کھلایا کریں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

**دیگر:۔** آپ یہ دوا استعمال کریں۔ (صفت) روغن سرچینی، روغن صندل، روغن بہروزہ ہموزن ملاکر ۱ قطرے ہمراہ شیرہ تخم ۳ ماشہ دیں۔ بہت مفید ثابت ہے۔ (حکیم معز الدین)

**دیگر:۔ حرقت البول:۔** صندل سفید، کباب چینی، بہمنہ، ہموزن سفوف ۲ ماشہ صبح و شام بکری کے ساتھ استعمال کیجیے۔ رفع قبض کے لئے ہفتہ میں دوبار قرص تلیین چار عدد رات کو سوتے وقت پانی کے ساتھ دیجیے بہت مفید ہے۔ (حکیم عادل فریدی)

**۱۳۲۔ درد کمر:۔** (صفت) اسگندھ ناگوری ۲ تولہ، سونٹھ ۹ ماشہ، ناگ کیسر ۶ ماشہ، دانہ الائچی کلاں ۱ تولہ، گوند ہموزن سفوف بنالیں خوراک ۶ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ کھلائیں۔ (حکیم محمد حسین)

**دیگر:۔** سلاجیت ۵ تولہ، فیرائی سلفیٹ ۱ تولہ، کچلہ مدبر ۳ ماشہ، ٹنکچر جنجر ۲ تولہ سحق بلیغ کرکے حب بقدر دانہ مونگ بنالیں۔ ایک گولی صبح ایک شام بعد غذا دیا کریں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

**دیگر:۔** معجون سورنجان ۶ ماشہ ہمراہ عرق چوب چینی ۵ تولہ دیا کریں مفید ہے۔ (حکیم معز الدین)

**دیگر:۔** دارچینی، جاوتری، زعفران، برادہ صندل سفید، مصطگی، دانہ الائچی خورد، فلفل گرد، فلفل دراز، عاقرقرحا ہر ایک ۶ ماشہ، مروارید ناسفتہ، کہربا مدبر، کافور قیصوری ہر ایک ۳ ماشہ، مصری ۶ تولہ، شہد ۲۴ تولہ معجون بنالیں اور دو ہفتہ کے بعد استعمال کریں۔ خوراک ۱ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ دیں۔ (حکیم عادل فریدی)

**۱۳۳۔ شقیقہ دوری:۔** یہ درد شقیقہ ہے۔ دورے کا وقت جب قریب ہو تو یہ نسوار لیا کریں۔ کائپھل ۳ ماشہ، گل سیوتی ۱ ماشہ نسوار بنالیں اور سونگھائیں۔ رات کو ایارج فیقرا ۳ ماشہ کھلائیں اوپر سے اطریفل کشنیزی ۱ تولہ دیا کریں۔ چند دن یہ دوا کھلائیں۔ انشاء اللہ آرام ہو جائیگا۔ (حکیم محمد حسین)

**دیگر:۔** چھوٹی چندن، گل سیوتی، برادہ صندل سفید، الائچی دانہ ہموزن سفوف بنالیں خوراک ۲ رتی ہمراہ عرق گاؤزبان دیا کریں (حکیم حبیب محی الدین)

**دیگر:۔** اطریفل اسطوخودوس ۵ ماشہ ہمراہ عرق بادیان کھلائیں۔ اسطوخودوس ۳ ماشہ، مغز بادام شیریں ۷ دانہ، مرچ سیاہ ۳ ماشہ کا شیرہ قبل از نوبت دیا کریں۔ (حکیم معز الدین)

**دیگر:۔** جوارش جالینوس ۷ ماشہ ہمراہ شیرہ بادیان ۵ ماشہ، شیرہ تخم کشوث ۵ ماشہ، مویز منقیٰ ۷ دانہ پانی میں نکال کر خمیرہ بنفشہ ۳ تولہ شامل کرکے پلایئے۔ بصورت قبض اطریفل زمانی ۷ ماشہ رات کو سوتے وقت پانی کے ساتھ کھلایئے۔ (حکیم عادل فریدی)

**۱۳۴۔ درد سر:۔** پوٹاشیم پرمنگنیٹ ۵ گرین، نوشادر، وسیلین ۱ ڈرام خوب کھرل کرکے نسوار بنالیں اور بقدر ایک رتی سونگھائیں اور [illegible]

دیگر۔ ایارج ۳ ماشہ بعد غذا دیں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ معجون نجاح ۵ ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔ (حکیم معزالدین)

دیگر:۔ اسطوخودوس ۵ ماشہ، گشنیز خشک ۳ ماشہ، فلفل سیاہ ۵ دانے

نوشادر ۵ رتی سفوف بنائیں ایک خوراک ہے۔

دیگر۔ نوشادر کافور ہموزن بطور نسوار استعمال کریں۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۳۵۔ داد:۔ پارہ، گوگل، رسوت مصفیٰ ہموزن لیکر عرق گلاب

میں دو روز سحق بلیغ کر کے گولیاں بنا رکھیں۔ صبح و شام گلاب میں گھس کر مقام

ماؤف پر لگائیں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ آپ مقام ماؤف پر بھینس کا تازہ گرم گوبر باندھیں

پانچ روز یہ علاج کریں۔ داد کا نام و نشان نہ رہے گا۔

گوبر کم از کم نصف گھنٹہ باندھیں پھر جگہ کو صاف کر کے روغن چنبیلی

لگا دیا کریں۔ (حکیم کبریا جیت)

دیگر:۔ سیندور، مردار سنگ، مکو، جست شگفتہ، کیلا، برگ نیم

مرچ سرخ سوختہ ہموزن باریک کر کے مسکہ گاؤ میں ملا کر لگائیں۔ (حکیم معزالدین)

دیگر:۔ صندل سرخ و سفید، طباشیر، برگ حنا، برگ نیم، گلو، مجیٹھ،

گیرو، ہرمچی ہموزن سفوف ۲ رتی ہمراہ شربت عناب ۳ تولہ دیں۔

عرق شاہترہ ۵ تولہ استعمال کیجئے۔ مقامی طور پر برگ نیم سفیدہ کاشغری

مردار سنگ کمیلہ ہموزن ذرور کیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۳۶۔ احتباس حیض:۔ (صفحہ) ہرکہ، مصبر، زعفران ہموزن

لیکر عرق گلاب کے ساتھ کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنا لیں۔ حیض ادرار و دوا

ہے۔ (حکیم معزالدین)

دیگر:۔ پلسٹلا ۶ ہومیو پیتھک صبح دوپہر اور شام کھلانا مجرب

مفید ہے۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ تخم ترلم، گاؤزبان، تخم خربوزہ، بادیان ہر ایک ۳ ماشہ

کا جوشاندہ شکر سفید ملا کر دیجئے یا بادیان، گاؤزبان، تخم خربوزہ، حب القرطم

پوست خیار تخمہ ہر ایک ۳ ماشہ، نبات سفید ۲ تولہ بطور جوشاندہ استعمال

کیجئے۔ بندش حیض میں دو روز قبل ایام شروع کیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر:۔ نمک کپاس بقدر ۳ ماشہ دن میں ۳ بار جوشاندہ سونف مکرم

دس تولہ سے استعمال کرائیں۔ بہت مؤثر اور دیرپا اثرات کا حامل ہے۔

(ڈاکٹر مظفر شاہ)

۱۳۷۔ حب سعال:۔ یہ گولیاں ہر قسم کی کھانسی اور نزلہ و زکام

کے لئے مفید ہیں۔ (صفحہ) افیون، مرکی، رب السوس، مصطگی، سانیلہ، لوبان، کوزہ

ہموزن حب بقدر فلفل سیاہ بنا لیں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ گل پستہ، پوست بلیلہ ہموزن آب ادرک کے ساتھ خوب

کھرل کر کے حب بقدر دانہ مونگ بنا لیں بہت نافع شے ہے۔ (حکیم محمد نواز)

دیگر:۔ تخم دھتورہ آب کوکنار پر دہ ہفت بار، مغز بنولہ

زیرہ سفید، گشنیز خشک، اقتفر ہموزن لیکر خیساندہ تر پھلہ سے کھرل کر کے

حبوب بقدر دانہ مونگ بنا لیں۔ بہت نافع دوا ہے۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:۔ افیون ۶ ماشہ، بیدانہ ۲ ماشہ، اجوائن خراسانی ۳ ماشہ

تخم دھتورہ ۳ ماشہ، زعفران ۱ ماشہ، آب بہدانہ کے ساتھ حبوب بقدر دانہ

فلفل سیاہ بنا لیں۔ (حکیم معزالدین)

دیگر:۔ افیون ۱ ماشہ، رب السوس، کاکڑا سینگی، فلفل تیغال،

اجوائن خراسانی، تخم دھتورہ، کتھ سفید ہر ایک ۲ ماشہ باریک کر کے مونگ کے

برابر گولیاں بنا لیجئے۔ ایک ایک گولی منہ میں ڈال کر چوسیئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر:۔ گل اڑوسہ تازہ یا سایہ میں خشک شدہ ۱ تولہ، گل بنفشہ ۶ ماشہ

برگ گاؤزبان ۲ تولہ، رب السوس تولہ، قند سفید تین پاؤ حسب دستور قوام

بنا کر شربت بنائیں۔ اس کے بعد فی پاؤ نس شربت کے ایک گرین ایفیڈرین

اچھی طرح حل کریں تمام امراض سینہ میں مفید و مجرب ہے۔ مقدار خوراک اونس

تک ہے۔ (ڈاکٹر مظفر شاہ)

۱۳۸۔ ذیابیطس:۔ (صفحہ) ست گلو، گڑمار بوٹی، رب جست، جاکن

کشتہ زمرد، افیون ہموزن حسب سحق کر کے حبوب بقدر دانہ مونگ بنا لیں ایک

گولی صبح ایک شام بعد غذا دیں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ کافور ویسی، طباشیر، شنگرف رومی ہموزن گلاب سے ایک ہفتہ

سحق بلیغ کر کے مونگ برابر گولیاں بنا لیں۔ خوراک ایک گولی بوقت سہ پہر

بہت مفید دوا ہے۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:۔ گڑمار بوٹی، زنجبیل، سلاجیت، کشتہ فولاد، مغز خستہ جامن

تاگ کیسر، ست گلو، افیون ہموزن آب ادرک سے کھرل کر کے حب بقدر نخود

بنا لیں اور ایک گولی بعد غذا کھلائیں۔ (حکیم معزالدین)

دیگر:۔ کشتہ پوست بیضہ مرغ ۱ تولہ، خولنجان، شکر، زن

مغز تخم جامن ہر ایک ۳ تولہ، نبات سفید ۸ تولہ سفوف ۶ ماشہ صبح کو

آدھ پاؤ دہی میں ملا کر کھا لیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر:۔ سنہ ربر ہومیو پیتھک نسخہ نہایت مجرب ہے۔

سیزیجیم جمبولینم مدر ٹنکچر (SYZGIUM JAMBOLANUM) ایک اونس، ایسڈ فاس ۳ ایک ڈرام (ACID PHOS 3) ہر دو دواؤں کو اچھی طرح ملا کے مریض کو دن میں دو بار ۵-۱۰ قطرے ایک اونس ڈسٹلڈ واٹر میں ملا کر پلا دیں۔ خوراک میں میٹھی اور نشاستہ دار غذا بہت کم ہو جیسی روٹی اور دہی کا استعمال زیادہ کریں۔ شراب کی اگر عادت ہے تو فوراً ترک کر دے۔ ایام سرما میں چلغوزے بمطابق حسب برداشت طبیعت کھاتا رہے۔ (ڈاکٹر مظفر شاہ)

دیگر:۔ دمغز بادام چینی انزروت تولہ، الائچی خورد ۳ تولہ، مستاد ۳ تولہ کوفتہ بیختہ سفوف تیار کریں بعد صبح و شام تازہ پانی سے بقدر ۳ ماشہ مسلسل استعمال کرائیں۔ (حکیم سید احمد حسین)

۱۳۹۔ مانع حمل:۔ گھونگچی ایک قاتل زہر ہے اس کا زہر سنکھیا کے مشابہ ہے منع حمل کیلئے اس کا کھلانا ہلاکت ہے۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ روغن تلخ حشفہ پر لگا کر جماع کیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر:۔ ایک آدھ کتاب میں ہم کو بھی دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے مگر یہ از قیاس معلوم ہوتا ہے بعض خوش فہمی پر مبنی ہے۔ ضبط تولید کیلئے آپ جرمن دوا سپیٹون (SPETON) یا کسی معتبر یورپین ساخت کی COCOA BUTTER SUPPOSITORY اور CHECK PESSARY کا استعمال کریں۔ ان کے پیکنگ پر درج ہوتی ہیں۔ یہ یاد رہے کہ ان کے استعمال کے بعد یعنی مباشرت سے فراغت پر ڈوش ضروری ہوتا ہے۔ (ڈاکٹر مظفر شاہ)

۱۴۰۔ طلاء:۔ کہتے ہیں مس قلب یا سیاہ سے کوئی طلاء بنایا جاتا ہے جو فوری اثر کرتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ ہمارے تجربہ میں ایسا کوئی طلاء نہیں آیا۔ (عبد الحمید چغتائی)

دیگر:۔ گدھے کا پیشاب لیکر چینی کے برتن میں ایک رات رکھ چھوڑیئے۔ صبح کو اوپر کا پیشاب گرا دیجئے اور نیچے کی گاد ایک تولہ لیجئے اور ہڑتال طبقی ۳ ماشہ، پارہ تین ماشہ لیکر دونوں کو کھرل میں ڈال کر ایک کیجئے پھر گدھے کے پیشاب کی گاد شامل کیجئے اور چھوٹی کٹائی کا پانی ۲ تولہ ڈال کر اس قدر کھرل کیجئے کہ خشک ہو جائے۔ اس کے بعد گائے کا گھی ڈیڑھ چھٹانک ملا کر دو دن کھرل کیجئے اور احتیاط سے رکھ چھوڑیئے بطریق معروف طلاء کیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر:۔ حلتیت خالص ۲ تولہ، سفوف کباب چینی ۲ تولہ، انگبین خالص

سماق، ۔ تودہ ملا کر کافی کے تھال میں کافی کے گھوٹنے سے کامل ۲ گھنٹے متواتر سحق کریں اور محفوظ رکھیں بوقت خواب کپڑے پر لگا کر استعمال کریں۔ عضو میں درازی اور فربہی کے لئے اکسیر صفت تحفہ ہے۔ (حکیم سید احمد حسین)

۱۴۱۔ طلاء:۔ عنبر اشہب اعلیٰ قسم ۱ ماشہ، آب پتہ مرغ سفید ایک عدد، عطر گلاب ۵ ماشہ ہر سہ اجزاء کو ایک شیشی میں بند کر کے چالیس دن گھوڑے کی لید میں دفن رکھیں جب چالیس دن گزر جائیں تو شیشی نکال لیں۔ تمام اجزاء کامل حل شدہ ملیں گے۔ صرف ایک قطرہ عضو مخصوص پر لگائیں اور مشغول ہوں۔ طرفین ثانی لذت سے بیہوش ہو جائیں گے۔ (عبد الحمید چغتائی)

دیگر:۔ دارچینی، عنبر، عاقرقرحا، خون کبوتر صحرائی ہموزن سحق کر کے گولی بنا رکھیں۔ عند الضرورت لعاب دہن میں گھس کر قدرے لیپ کرایا کریں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ قضیب قنبیل، سفیدی پشک کبوتر، دارچینی ہر ایک ۳ ماشہ، مشک ۱ ماشہ کی گولی بنا رکھیں۔ عند الضرورت قدرے لیپ کریں۔ (معز الدین نعیم)

دیگر:۔ سہاگہ خام ۱ ڈرام، عطر گلاب ۳ منٹ، گلیسرین ۱ اونس اجزاء کو ملا کر گرم پانی میں رکھدیں جب تمام دوا یکجان ہو جائے۔ محفوظ رکھیں۔ ایک دو قطرے طلاء کر لیں۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر:۔ کافور، عاقرقرحا، سہاگہ خام ہموزن باریک کیجئے اور بقدر ضرورت شہد میں ملا کر عضو مخصوص پر طلاء کیجئے ایک گھنٹے بعد کپڑے سے صاف کر کے مباشرت کیجئے یا مشک خالص ۲ چاول، نمک سنگ ۳ ماشہ، عطر گلاب ۵ قطرے ملا کر ذرا سا حشفہ پر طلاء کر کے مباشرت کیجئے۔ (عادل فریدی)

دیگر:۔ پتہ کبوتر، سہاگہ خام، کافور خوب باریک سرمہ سا کیجئے شہد میں مخلوط کر کے ایک گھنٹہ پہلے طلاء کریں بعدہ مشغول ہوں۔ (ڈاکٹر مظفر شاہ)

۱۴۲۔ اولاد نرینہ:۔ اولاد نرینہ کیلئے قلب گاؤ ۲ تولہ، مروارید ۱ ماشہ، طباشیر اصیل ۱ تولہ، ورق نقرہ ۲۵ عدد، زعفران کیوڑہ میں سحق بلیغ کر کے ۲ رتی ہر روز ہمراہ مربہ سیب ۱ تولہ ابتداء حمل تا سہ ماہ کھلانا مجرب ہے۔ (عبد الحمید چغتائی)

دیگر:۔ اولاد نرینہ کیلئے قبل حمل اگر چھ ماہ متواتر معجون فلاسفہ بلا ناغہ ۵ ماشہ کھلاتے رہیں تو استقرار حمل سے لڑکا پیدا ہوتا ہے۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر:۔ فرزند زائیدہ مولود کی خشک ناف بقدر ایک چاول ابتدائے حمل سے دیجئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر۔ چاندی پر بانے طاؤس ۴ تولہ عرق سرشتی ۲۰ تولہ قند سیاہ کہنہ تین سالہ ۴ تولہ عرق اور قند کو ملا کر آگ پر پکائیں جب قوام غلیظ ہو جائے تو پر کتر کر اور خوب سحق کر کے اس میں شامل کریں اور حبوب نخودی تیار کریں حمل کے دوسرے ماہ سے ایک گولی صبح ہمراہ شیر گاؤ استعمال کرائیں اور دو ماہ تک جاری رکھیں۔ (حکیم سید محمد حسین)

دیگر۔ حیض سے فارغ ہونے کے ۳ روز بعد تک ایام میں مقاربت کرنا مفید ہے اس تدبیر سے عموماً لڑکا پیدا ہوتا ہے۔ (حکیم حبیب محی الدین)

دیگر۔ سفوف ریشہ درخت پیپل سفید ۲ رتی ہمراہ شیر گاؤ کھلانا مفید ہے بعض اس میں شیر فنگ بھی شامل کر لیتے ہیں۔ (حکیم معز الدین)

۱۴۳۔ **بال عمر بھر نہ اگیں**۔ مقام مطلوب پر ایکس رے شعاعیں ڈالیں یا الیکٹرک سوئی سے بالوں کی جڑ جلوا دیں۔ (عبدالحمید چغتائی)

دیگر۔ بالوں کو موچنے سے چن کر روغن تخم کسنبہ لگا دیں۔ دو کے اعادہ سے بال عمر بھر کے لئے ختم ہو جائیں گے۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر۔ بالوں کو دور کرنے کے بعد ایکسٹریکٹ کا پچی ہالی گرم پانی میں حل کر کے لگا دیجئے چند روز کے استعمال سے بال اگنے بند ہو جائیں گے۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۴۴۔ **پھولوں کا سینٹ**:۔ روغن کے سفیل تلی کے تیل میں بند کر کے دھوپ میں رکھئے۔ ہر روز ہلا دیا کیجئے۔ ایک ہفتہ کے بعد چھان لیجئے اس میں پھولوں کی خوشبو آ جائیگی لیکن بہترین سینٹ بنانے کے لئے آپ کو عطر سازی کا مفصل لٹریچر مطالعہ کرنا ہوگا۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۴۵۔ **معجون سنگدانہ مرغ**:۔ پودینہ خشک پوست بیرون پستہ، پوست ترنج پوست بلیلہ زرد ہر ایک ڈیڑھ تولہ، بہمن سرخ بہمن سفید، صندل سرخ، صندل سفید، صعتر فارسی، کشنیز خشک، بیان، حب الآس ہر ایک ۲۰ تولہ، پوست سنگدانہ مرغ، طباشیر ہر ایک ۳ تولہ گل سرخ ۳ تولہ سب کو کوٹ چھان کر سہ چند شہد کے قوام میں ملا کر رکھئے خوراک ۶ ماشہ۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۴۶۔ سیماب کشتہ کی درست ترکیب کا میں بھی متلاشی ہوں۔ (عبدالحمید چغتائی)

۱۴۷۔ کوئی جواب نہیں آیا۔ (ایڈیٹر)

۱۴۸۔ **قرص صدر**:۔ گاؤزبان گل گاؤزبان اصل السوس کوکنار نخلی بادیان ہر ایک ۳ تولہ بہدانہ، نشاستہ، تیخال، تخم کتان، ست گلو، تباشیر، دانہ الائچی خورد ہر ایک ۲ تولہ تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر نبات سفید کی مدد سے چار چار رتی کے قرص بنائیے خوراک ۲ قرص۔ (حکیم عادل فریدی)

۱۴۹۔ کوئی جواب نہیں آیا۔ (ایڈیٹر)

۱۵۰۔ لڑکا پیدا ہو۔ آپ جواب ۱۴۲ پر عمل کیجئے۔ (حکیم معز الدین)

۱۵۱۔ **نسخہ طلاء**:۔ جند بیدستر ۶ ماشہ روغن ساٹھہ ایک تولہ طلاء استعمال کریں۔ (حکیم محمد حسین)

دیگر۔ دارچینی ۳ ماشہ لونگ ۱۵ عدد مغز بجا لگوزہ ۶ عدد، لہسن مقشر ۳ ماشہ مسکہ گاؤ ۱ تولہ طلاء بنالیں۔ (حکیم معز الدین)

دیگر **طلائے خاص**:۔ مقوی و محرک باہ۔ دافع کجی لاغری۔ صغر، استرخاء۔ چربی شیر، چربی خوک ہر ایک ڈیڑھ تولہ قرنفل جاوتری زعفران مانگلی، ابرائن خراسانی، لہسن ہیرا ہینگ کافور، سہاگہ، پوک گوشی، آدمی شنگرف، پوست بیخ کنیر سفید ہر ایک پونے ۳ تولہ، بیر بہوٹی، جوز بوا، خراطین خشک، زہر بجھناک، گھونگچی سفید، عاقرقرحا، دارچینی، جند بیدستر ہر ایک ۳ ماشہ، جونک خشک ۶ عدد، مغز کنجشک چھ عدد، مغز خوک بلادر ہر ایک ۴ عدد، پیاز نرگس، مغز و چربی سانڈہ، مغز و چربی نیولہ ہر ایک دو عدد سب کو کوٹ کر باریک کر کے کھرل کیجئے۔ بعدہٗ استعمال میں لائیے اور اس کے فوائد دیکھئے۔ (حکیم عادل فریدی)

دیگر۔ ایک نسخہ حاضر خدمت ہے۔ جو اسرار خفیہ میں سے ہے ذرا احتیاط سے تیار فرمائیں (صنعت) سم الفار سرخ ۲ ماشہ، سم الفار سفید ۲ ماشہ، سم الفار زرد، ہڑتال ورقیہ، شنگرف رومی، گھونگچی سفید، (جسے دودھ میں یہاں تک ابالا گیا ہو کہ پھٹ جائے اور پھر چھیل لیا گیا ہو) زعفران اصل ہر ایک ۳ ماشہ، جائفل کلاں ایک عدد، دانہ الائچی کلاں ۱۵ ماشہ، پوست بیخ کنیر سفید ۲ تولہ، قسط تلخ ۲ تولہ، مغز چلغوزہ مدبر ۲ تولہ، زردی بیضہ مرغ چالیس عدد ہمہ را کوفتہ بیختہ ہمراہ زردی سحق کردہ حبوب بمقدار کنار دشتی ساختہ در سایہ خشک نمودہ در شیشہ آتشی بذریعہ پاتال جنتر روغن کشند۔ سہ قطرہ در پان بخورند و در حب ضرورت طلاء نمائند۔ یک ہفتہ کافی است۔ انشاء اللہ بیحد نفع بخشد آزمودہ است۔

نوٹ:۔ زعفران کو الگ ہمراہ روح گلاب سحق بلیغ کر کے زردی میں شامل فرمائیں۔

حکیم سید (حسن حسین)

# سوالات

(۱۵۲) میرے چچا کو جن کی عمر اس وقت ۴۹ سال ہے ۱۹۵۷ء میں تین دفعہ مارچ، ستمبر اور دسمبر میں نمونیا ہوا اسکے بعد نہیں برونکائٹس کا عارضہ ہو گیا جس کے باعث بلغم کافی مقدار میں خارج ہوتا رہتا ہے پنسلین کے ٹیکے کرانے سے مہینہ ڈیڑھ مہینہ آرام رہتا ہے لیکن رفتہ رفتہ پھر بلغم کی زیادتی ہو جاتی ہے۔ کبھی کبھی زیادہ گرم چیز استعمال کرنے سے بلغم میں خون آنے لگتا ہے۔ جو ڈاکٹری دوائی سے بند ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ نزلہ و زکام کی عام طور پر شکایت رہتی ہے ناک سے پانی بہتا ہے اور منہ میں ہر وقت نہایت لیسدار مادہ جمع رہتا ہے۔

بطور علاج واٹر بری کمپونڈ، آسٹو کیلسیم بیکا ڈیکس و دیگر ملٹی وٹامن کی گولیاں کا استعمال جاری رکھتے ہیں۔ لیکن ان سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ اعصابی کمزوری بہت ہے۔ چلنے پھرنے اور زیادہ کام کرنے سے تھکن ہو جاتی ہے۔ لہذا اطبائے کرام کی خدمت التماس ہے کہ مجرب المجرب علاج درج الحکیم فرما کر مشکور فرمائیں۔ (خریدار ۳۴۹۰۶)

(۱۵۳) مریضہ عمر ۳۳ سال شادی کو دس برس ہو گئے دو سال سے لیکوریا میں مبتلا ہے۔ جس کے باعث سر چکرانے اور آنکھوں کے سامنے اندھیرا آنے کی شکایت ہو گئی ہے شادی کے بعد مریضہ کے ہاں تین بچے پیدا ہوئے۔ ان میں سے دو لڑکے تین اور چار سال کی عمر میں فوت ہو گئے تیسرے کی عمر اس وقت تقریباً تین سال ہے۔ لیکن بچے کی جسمانی حالت انتہائی کمزور ہے۔ خوراک میں ماں کے دودھ کے سوا کچھ نہیں کھاتا۔ بچے کے جسم پر اکثر پھنسیاں نکلتی رہتی ہیں۔ ماں اور بچے کو کوئی علاج تا حال مفید نہیں ہوا۔ ڈاکٹر مریضہ کو اٹھرا کا عارضہ تجویز کرتے ہیں۔ حذاق کرام مناسب علاج درج الحکیم فرما کر مشکور کریں۔ خریدار (۳۴۲۱۳)

(۱۵۴) مریض عمر اٹھارہ سال غیر شادی شدہ عرصہ ایک ماہ سے بخار کے عارضہ میں مبتلا ہے۔ صبح کے وقت درجہ حرارت ۱۰۰ ہوتا ہے۔ اور دوپہر کو ۱۰۵ تک پہنچ جاتا ہے۔ شام کے وقت بخار پھر ہلکا ہو جاتا ہے۔ مریض اس دوران میں ہذیان بھی بکتا ہے اور اسے قبض کی شکایت بھی ہے۔ مریض کی موجودہ جسمانی حالت بہت گر چکی ہے اطباء کرام مناسب علاج تحریر فرمائیں۔ (خریدار ۳۵۲۱۳)

(۱۵۵) مریض عمر ۳۲ سال، ایک سال سے دائیں گردے میں پتھری ہو گئی ہے۔ جو شدید ترین تکلیف کا موجب ہے یونانی اور انگریزی علاج سے درد گردہ میں کمی تو ہو گئی ہے لیکن دو ماہ سے پیشاب میں ریگ آنا شروع ہو گیا ہے۔ کیمیاوی تجزیہ کرانے پر (ALBUMIN OXILATE) ثابت ہوا۔ مریض کی اشتہاء کی کمی اور انتہائی کمزوری ہو گئی ہے۔ پریشان ہو کر مریض کا مقامی علاج ترک کر دیا گیا ہے۔ اطبائے کرام اپنے مشورے سے ممنون فرمائیں۔ (جلیل احمدی)

(۱۵۶) میرا ایک دوست بعمر ۳۴ سال دو شادیاں کرا چکا ہے لیکن اولاد سے محروم۔ ہر قسم کا علاج بے سود ثابت ہوا۔ اس کی دونوں بیویوں کو کسی قسم کی شکایت نہیں۔ کیمیاوی تجزیہ کرانے پر معلوم ہوا کہ مریض کے مادہ منی میں کرم موجود نہیں۔ اس لئے وہ اولاد سے محروم ہے جس کے باعث مریض بہت پریشان رہتا ہے۔ حکمائے کرام خصوصی توجہ فرما کر مشکور فرماویں۔ (خریدار ۳۵۷۹۰)

(۱۵۷) بچھو کاٹنے سے مریض پسینہ میں تر ہو جاتا ہے اور بعد میں سردی سے کانپ کر فوت ہو جاتا ہے۔ کیا کوئی ایسا نسخہ ہے جس سے مریض کی فوری طور پر جان بچائی جا سکے۔ (محمد ابراہیم)

(۱۵۸) بچہ عمر ۱۵ ماہ۔ اسے ہر وقت ہاتھ پاؤں میں پسینہ آتا رہتا ہے۔ ہاتھ پاؤں سرد رہتے ہیں۔ جس کی وجہ سے بچہ کافی کمزور ہو گیا ہے۔ بچہ جس وقت دودھ پیتا ہے۔ اس وقت پسینہ اور زیادہ ہو جاتا ہے رات کو سوتے میں بچے کا سر پسینے سے اکثر تر ہو جاتا ہے اطبائے کرام مجرب علاج درج الحکیم فرمائیں۔ (خریدار ۳۴۱۴۴)

(۱۵۹) مریضہ عمر ۱۴ سال۔ عرصہ ایک سال کا ہوا کہ مریضہ کو کانوں میں گانے بجانے کی آواز معلوم ہوتی ہے۔ جسم و گردن اینٹھ جاتے ہیں اور کئی دن (بعض) کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ منہ سے لعاب آتا ہے۔ جسم دبلا اور کمزور ہے۔ لہذا حکمائے پاک و ہند برائے کرم تشخیص مرض اور اس کے مداوا کیلئے مجرب المجرب علاج تحریر فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۰) مریضہ عمر ۲۰ سال۔ عرصہ چھ سال کا ہوا کہ ماہواری ایام

بالکل بند ہیں۔ اس عرصہ میں کوئی بچہ بھی نہیں ہوا۔ لہٰذا حذاق کرام خاص توجہ فرما کر کوئی ایسا نسخہ تحریر فرمائیں جس سے ایام باقاعدہ ہو جائیں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۱) ایک عورت جس کی عمر تخمیناً ۳۰ سال ہے کو ہمیشہ سر درد رہتا ہے۔ خواہ موسم سرد ہو یا گرم درد میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ لہٰذا حذاق کرام خاص توجہ فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۲) میرا لڑکا بعمر سولہ سال انٹرنس میں پڑھتا ہے جسے ۷ ماہ سال کی عمر میں تپ محرقہ سے شفایاب ہونے پر لکنت کی شکایت ہو گئی جو اب تک دامن گیر ہے۔ حذاق کرام خاص توجہ فرما کر کوئی مجرب نسخہ تحریر فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۳) مریض عمر ۲۶ سال۔ عرصہ ڈیڑھ سال کا گذرا کہ ایک دفعہ اسے تماشاگاہ میں پیشاب کی حاجت ہوئی جسے وہ ایک گھنٹہ تک روک کر بیٹھا رہا۔ بعدہٗ پیشاب کرنے پر قطرہ قطرہ اور جل کر آنا شروع ہوا اور ۲۴ گھنٹے میں دس بارہ مرتبہ حاجت ہوتی ہے۔ کسی مرچ وغیرہ کے استعمال سے تکلیف بڑھ جاتی ہے۔ اب کمزوری بھی شروع ہو گئی ہے۔ سفوف ماسک الپول کا استعمال بے سود ثابت ہوا۔ لہٰذا حذاق کرام بجائے کرم کوئی مجرب اور آزمودہ نسخہ تحریر فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۴) مریض عمر ۵۰ سال۔ مدت سے نزلہ و زکام کی شکایت تھی اب دو تین سال سے دمہ اور کھانسی کا دورہ بھی ہو جاتا ہے۔ کبھی ہفتہ عشرہ افاقہ ہو کر دمہ اور کھانسی خطرناک صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ کمزوری اور ضعف بہت بڑھ گئے ہیں۔ ضعف دماغ اور بصارت نے بہت پریشان کر رکھا ہے۔ سینہ بھی بہت کمزور ہے۔ لہٰذا حذاق کرام خاص توجہ فرما کر مرض ہذا کا مکمل علاج درج الحکیم فرمائیں۔ مشکور ہوں گا۔ (محمد یاسین)

(۱۶۵) میں عرصہ سے پھٹکری کی ٹکیاں بنانے کی کوشش میں سرگرداں ہوں۔ مگر آج تک کامیابی نہیں ہوئی۔ پھٹکری کو جب پکایا جاتا ہے تو وہ جمنے کے بعد اپنی اصلی رنگت اور طاقت چھوڑ کر بیکار ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اہل فن حضرات خاص توجہ فرما کر ایسی ترکیب تحریر فرمائیں۔ کہ میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاؤں۔ یعنی پھٹکری کی ٹکیاں تیار ہو جائیں اور رنگ دار بھی ہوں۔ مثلاً سفید، سرخ، سبز، زرد اور ولایتی ٹکیوں کی مانند معلوم ہوں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۶) مجھے دستور سیاہ اور سنجنگ سیاہ دستیاب ہو سکتے ہیں۔ لہٰذا آپ ان کے فوائد سے مطلع فرمائیں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۷) مجھے مندرجہ ذیل نسخہ جات کا اصل مطلب ہے ذیل

غلام شاہی ایم آثار ہلیلہ زرد سیاہ جوکوب کردہ در شیر گاؤ تازہ تختہ بجوشند چہل شیر پختہ گردد۔ از آتش کشیدہ و جعفرات بازدار ادسکر کشیدہ بادار چینی کشیدہ تولہ قرنفل کشیدہ تولہ لاچی کشیدہ تولہ زعفران کشیدہ تولہ چہار عدد جوز بوا ہر رفد اشیائے مذکورہ یا یکے تلخ بزد دسکہ مذکورہ چہار عدد سحق نماید در کھرل تا ملغوب شود۔

طبی خوش نسخہ وزیبا است بدلکش جانفزا تازہ مقالات
می کند مغز صاف تشا دل ہم بدفع زکام مجرب دوا است

(سید ذوالفقار شاہ ہاشمی)

(۱۶۸) برائے کرم کوئی صاحب درج ذیل شعر کے پہلے اور بعد کے اشعار سے مطلع فرمائیں

"خون تیرہ ترکن فضہ نحاس ندکن

نیز اکسن بوٹی کے عام فہم نام بھی درکار ہیں۔ (ایک خریدار)

(۱۶۹) اطبائے کرام خصوصی توجہ فرما کر مشکور فرمائیں۔ بہ جگہ سے دستیاب ہونے والی ایسی کم خرچ مفرد دوا کی ضرورت ہے۔ جس کے استعمال سے خواہش کے مطابق عارضی طور پر بہ تہ کنٹرول کیا جا سکے اور صحت پر بھی کوئی اثر نہ پڑے۔ (خریدار ۳۳۸۳۶)

(۱۷۰) دوالغدد بر نسخہ طب جدید میں وار چکنہ اور پوٹاشیم آیوڈائیڈ ایک ایک تولہ کو علیحدہ علیحدہ پانی میں حل کریں اور پھر دونوں کو یکجا کر کے رکھ دیں۔ جب ادویہ نیچے بیٹھ جائیں۔ تو پانی نتھار کر سرخ رنگ کا لوڈ محفوظ کر لیں۔ میں نے اس نسخہ میں سہواً وار چکنہ کے بجائے رسکپور شامل کر دیا ہے۔ جس سے سبز رنگ کا سفوف تیار ہو گیا ہے کیا یہ دوا بھی کسی مصرف میں آ سکتی ہے۔ یا ضائع کر دی جائے لہٰذا حذاق کرام مطلع فرمائیں۔ (ایک خریدار)

(۱۷۱) بعض طبی رسائل میں پوٹاشیم آیوڈائیڈ کو آنکھوں کے نسخہ جات میں شامل کیا گیا ہے۔ لیکن مقامی ڈاکٹروں نے رائے دی کہ یہ مفید نہیں میٹریا میڈیکا میں بھی آنکھوں کے سلسلے میں اس کا کہیں ذکر نہیں۔ ماہر از راہ کرم روشنی ڈالیں۔ (ایک خریدار)

(۱۷۲) ایک ایسا نسخہ درکار ہے جو تقویت معدہ جگر مقوی قلب اور گردہ ہونے کے علاوہ دافع ریح البواسیر مقوی باہ اور دافع اخلاط سوداوی ہو۔ حذاق کرام توجہ فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (ایک خریدار)



# حکیم حاجی علی ضیاء احمد صابری

- فاضل طب والجراحت
- رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب حکومت پاکستان
- فاضل قانون نظریہ مفرد اعضاء
- سابقہ فزیشن قرشی ہیلتھ سروس لاہور

**0301-6914588**




## الحمد دواخانہ

386۔ فاطمہ جناح روڈ تلیانوالہ محلہ ساہیوال

www.facebook.com/AlHamdDwakhana